یونہی بولے ہیں اہل کشف و کمال ۔ صاحب جذب و حال با اجلال
اور وہ بہر حفظ شرع متین ۔ مسئلے فقہ کے کیا تدوین
ہے نکالا فروع کو ز اصول ۔ اجر اس کا اسے ملیگا نہ بھول
فقہ میں ہے وہ صاحب خانہ ۔ سب طفیلی ہیں اسکے ای دانا
فقہ میں اصل ہے وہی سب کا ۔ اور ہیں سب فروع اسکے بجا
علما اور تا بروز شمار ۔ فقہ کے جو کتب لکھیں اے یار
حکم سے اس حدیث کے سنلے ۔ بوحنیفہ کو اجر اس کا ملے

مَنْ سَنَّ سُنَّةً حَسَنَةً فَلَهُ أَجْرُهَا وَأَجْرُ مَنْ عَمِلَ بِهَا
إِلَى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ

یعنے جس نے اچھی چال ڈالی اسکا اجر اسکو ملیگا. اور دوسرا جو عمل کریگا اسکا بھی
اجر قیامت تک اسکو حاصل ہوگا

بوحنیفہ کا درجہ یہ تحقیق ، ۔ ہیگا مانند حضرت صدیق
ہے یہ رتبہ بغیر شبہ بڑا ۔ سارے علما میں حق اسے بخشا
اکثر اقطاب و اولیای کرام ۔ مذہب اس کا کئے قبول تمام
جوں براہیم ابن ادہم تھا ۔ تارک سلطنت برائے خدا
شیخ والا شقیق تھا بلخی ۔ اور معروف عارف کرخی
محو وجدان عارف نامی ۔ شیخ دیں بایزید بسطامی
اور داؤد جو کہ تھا طائی ۔ تھی جسے سالکوں میں سرسائی
شیخ رہبر فضیل ابن عیاض ۔ جس سے تازہ تھا معرفت کا ریاض
اور ابوحامد لکھیں جسے لفاق ۔ اور ابوبکر تھا ابن الوراق
اور شیخ وکیع بہر فلاح ۔ جس کے والد کا نام ہے جراح

اور امام شہیر عبداللہ ۔ یعنی ابن مبارک اے آگاہ
اور سوا ان کے ہیں بہت اخیار ۔ کہ نہیں جنکا شمار بس دشوار
اور ابوالقاسم قشیری جان ۔ صوفیہ میں جو تھا جلیل الشان
بولتا ہے وہ قدوۂ آفاق ۔ میرا استاد بوعلی دقاق
کیا ارشاد ہے یہ میرے تئیں ۔ کہ طریقت کا علم سیکھا میں
از ابوالقاسم نصیرآباد ۔ ہے بلاشبہ وہ مرا استاد
اور وہ سیکھا ز حضرت شبلی ۔ اور شبلی ز سری سقطی
اور سری ز شیخ دیں معروف ۔ جسپہ تھے رمز باطنی مکشوف

اور داؤد طائی اے ہوشیار | یہہ طریقت کے رمز اور اسرار
سیکھا الحق امام اعظم سے | قدوۂ اولیائے اکرم سے
ایسے اقطاب و اولیائے کرام | ہینگے شاگرد اور مرید امام
تھے ائمہ و شب طریقت کے | اور اساطین تھے شریعت کے
بعد ان کے جو آئے ہیں اے یار | ہیں طریقت میں ان کے تابعدار
یہ بزرگان تمام سر و عیاں | معتقد تھے امام کے ایجاں
تھے فضیلت کے اسکے قائل سب | مدح گو اسکے تھے بروز و شب
مالک و شافعی و احمد جان | مدح میں اسکے تھے جو رطب لسان
تھے مقرر اسکی جو فضیلت کے | انکے اقوال آئینگے آگے
ایسے اعلام و اولیائے کبار | جبکہ تابع ہوں اسکے سر و جہار
ہے عجب تر عجب از ان جاہل | کہ نہیں اسکے فضل کا قائل
ناکرے اپنے جہل کا اقرار | کرے قول امام کا انکار
کیوں نہ ہووے وہ بدعتی مردود | اہل حق کا کیا خلاف نمود
درمختار کی عبارت کا ،، | ترجمہ اب یہاں تمام ہوا

## شگوفہ

استادان امام کے اے یار | گرچہ ہیں تابعین سے بسیار
لیکہ حماد کے طرف نسبت | اوستادی کی پائی ہے شہرت
ہے بلاشبہ شیخ دیں حماد | بو حنیفہ میں فقہ کا استاد
وہ تھا شاگرد شیخ نخعی کا | کہ براہیم نام جس کا تھا
اور نخعی کے تھے یہ استادان | علقمہ اسود و شریح عیاں

اور استاد انکے نبی رب [illegible] ابن عباس ابن مسعود و [illegible] تھے سب [illegible] میں [illegible] صحابہ ہیں [illegible] یہہ [illegible] عکرمہ جو [illegible] تک پہنچے علم انکا یہاں [illegible] سے اجتہاد [illegible] دین میں اجتہاد [illegible] سرکو ملا تھا حضرت [illegible] حکم ان [illegible]

ح حدیث شریف میں آیا ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے عبداللہ بن مسعود اور معاذ وغیرہ رضی اللہ عنہم وغیرہ [illegible] اور [illegible] نے حکم فرمایا وحدیث میں اجتہاد [illegible] اگر دین میں اجتہاد [illegible] ان کو حکم حضرت اجتہاد [illegible] اور مجتہد ہوئے [illegible] سے اجتہاد و دین ،،

کے دلائل اربعہ سے نہ ٹہرنا فافہم ۱۲

# گلدستہ در توصیف و تمدح آں امام از دیگر ائمہ کرام

ابن عاصم سے سن یہ ہے منقول
بوحنیفہ کی عقل ہوگی زیاد
حسن ابن زیاد یوں بولا
نقل کرتا تھا چار ہزار اخبار
اور تھے دوسرے جو استاداں
اور بہت مسئلوں کا استخراج
بیشتر شغل تھا اسی کا مدام
اور روایت حدیث کی اکثر

(اہا دیث ۱۲)

(از آن دو ہزار از ۱۲)

کہ اگر تولیں سب جہان کے عقول
یعنی اسکے ہی عصر میں رکھہ یاد
بوحنیفہ امام اہل ھدا
شیخ حماد سے ہی تھے دو ہزار
ان سے سب دو ہزار تھے پہچاں
کرتا تھا وہ علوم دین کا سراج
کیونکہ ہیگا ضرورتر یہ کام
کرتا تھا کم وہ خلق کا رہبر

ح یعنے امام کو محض حدیث کے کتابوں کی تدوین و تالیف کا شغل کم تھا کیونکہ امام اعلےٰ درجہ کے محدث ہوکے پرلے درجہ کے مجتہد مطلق بھی تھے مجتہد کا کام قرآن و حدیث کے مطالب و معانی اور اس کے تقیید و اطلاق عموم و خصوص انواع و دلالات پر لیجاکے اس سے مسائل استخراج کرنے کا ہے نہ کہ فقط لفظ حدیث کی روایت و اسمأ الرجال کی تحقیق وغیرہ کا اشتغال وگرنہ حدیث کا سامان امام اعظم کے پاس کچھ کم نہ تھا مشہور ہے کہ امام گیارہ لاکھہ حدیث کے حافظ تھے اور انکے پاس حدیث کے کئی صندوق بھرے ہوے تھے اور ان کو احادیث پہنچانے سو کل استاداں چار ہزار تک ہیں اور امام زمرۂ تابعین سے ہیں۔ سن اسی میں پیدا ہوے تیس سال کی عمر انکی صحابہ کے زمانے میں گذری کوفی میں چھ سو صحابہ تا مکہ کے رہے ہیں پس امام کو کتنے احادیث پہنچے ہونگے اور حدیث

ذرا نادری کی تحقیق کسی درجہ کی بھی عود کیا چاہیے ۱۲ منہ
کیونکہ اوروں سے ہوتی تھی ۱۲

یوں ہی لایا ہے دیکھو در مرقات
اور بولا امام کردانی
حق کرے پھر اسکی ہزار
مسئلے پنج لکھ ای نیک مزاج
بوحنیفہ کیا ہے استخراج
اور بولا خطیب خوارزمی
جو تھا گنج اسرار علمی
کہ نکالا ہے مسئلے نعمان
تراسی ہزار ای با نشان
تیس پر آٹھ ہزار بھی آثار
ہیں عبادات میں ز روئے شمار
اور باقی معاملات اندر
ہے نکالا وہ خلق کا رہبر

گر نہ ہوتی یہ بات اے ہوشیار — ہوتے گمراہ لوگ در امصار

عاصم قاری شیخ پاک نہاد — تھا قرأت امام کا استاد

بوحنیفہ کا جبکہ فضل و کمال — کیا مشہور خالق متعال

استفادہ کے واسطے عاصم — پاس آتا تھا اس کے ہو عازم

اور رکھتا تھا اسکو یوں اے امام — کہ تو لڑکائی بیچ اپنے مدام

آتا تھا گھر ہمارے بے وسواس — ہم بڑھاپے میں آتے ہیں تجھ پاس

پوچھے عاصم سے اسطرح جب صاف — بوحنیفہ کا کیوں کرے تو خلاف

کہا سمجھا تھا اسکو میں کر بار — فہم اور علم دین کا بسیار

فہم سے اپنے ہم نہ پائے جو — فہم کامل سے اپنے پایا او

جتنگ اقوال باصفا اس کے — خوب مفہوم ہم کو نا ہووے

ہم کو تب تک یقیں نہیں ہے روا — قول پر اس کے دیویں تا فتوا

اور بولا ہے حجۃ الاسلام — بوحنیفہ جو تھا امام ہمام

تھا بلا شبہ عارف باللہ — زاہد و عابد گرامی جاہ

کہ خلوص اپنے علم سے للہ — تھا ارادہ کیا وہ حق آگاہ

## حکایت

شیخ علامہ کفوی نامی — لایا ہے از خطیب خوارزمی

اپنی لڑکائی سے امام ہمام — ایسا حاضر جواب تھا یہ امام

ہر جواب اسکا رہتا بس معقول — اور رہتا موافق منقول

نقل ہے شہر روم کا قیصر — تحفۂ مال و زر بہت دیکر

اپنے قاصد کو بھیجا تھا یکبار — نزد منصور بادشاہ ای یار

کریں دیوں جواب سکا اب | منع نعمان کیتیں کیا وہ تب
بار دیگر کیا ہے جب وہ سوال | بوحنیفہ ہو مضطرب فی الحال
چاہا ہے بادشاہ سو اذن جواب | وہ اجازت اسے دیا بشتاب
پوچھا قاصد کو وہ امام زماں | کیا تو سائل ہے وہ کہا تب ہاں
بولا اسکو اتر تو از منبر | دیونگا میں جواب چڑھ اسپر
کیونکہ شاگرد ہے بیقین سائل | اور مجیب اوستاد ہے کامل
اترا منبر سے جلد وہ قاصد | بعد اسپر چڑھا ہے وہ ماجد
بولا کیا پوچھتا ہے پوچھ تو اب | لے تامل وہیں وہ پوچھا تب
کونسی شئ خدا سے ہے اول | اسکو پوچھا ہے یوں امام اجل
جانتا ہے تو کیا حساب گنتیں | وہ کہا ہاں کہ جانتا ہوں میں
تب کہا اسکو ایک سے پہلے | کونسا ہے عدد تو کہہ مجھسے
وہ کہا سب سے ہے وہی اول | اسکو بولا یہ قدوۂ اکمل
جبکہ وہ واحد مجازی ہے | اسکے آگے ہوی نہ کوئی شئ
پس جو کوئی واحد حقیقی ہو | اس سے کس طرح پہلے کوئی ہو
پھر کہ قاصد کیا سوال دگر | کہ خدا کا تو بول منہ ہے کدھر
تب کہا اسکے تئیں امام زمن | کہ کریں جبکہ شمع اک روشن
اس کے شعلے کا بول منہ ہے کدھر | وہ کہا سب طرف ہے اے بہتر
کہا نور مجازی ہے وہ یقین | کوئی جہت جب مقرر اسکو نہیں
پھر جو نور حقیقی ہو اسکو | کس طرح اک جہت مقرر ہو

اللہ نور السموات والارض

پھر وہ پوچھا کہ حق تعالی اب | کیا ہے کرتا کہا ہے نعمان تب

کہ اتر سا مشتہی کو خدا | مرتبہ سے ہی اتار دیا
مرد سا بندۂ موحد کو | امتی و رسول ماجد کو
دیکھ منبر پہ سے چڑھایا اب | یہی اب کر رہا ہے بیرادب
سنکے قاصد وہیں جھکایا سر | ہوا حیران و لاجواب مگر
ان سوالات مشکلہ کا جواب | جو دیا وہ امام قدس مآب
تب ہی عالانکہ اسپہ رکھا نی | لے گیا سبقت اور سرسائی
علما دیکھ کر ہوے حیران | بولے یہ ہووے گا امام زمان

## حکایت

نقل

نقل ہے خارجی کیئے بدکار
بولے پھر اسطرح امام کنئیں
گر نہ انکا تو ہمکو دیوے جواب
کہا تمکو جواب دیوُں گا
بولے گردن کے جرم ہی تنبہ
بولا کیا پوچھتے ہو تم پوچھو
یک جنازہ ہے اک شرابی کا
اور یک زن تھی حاملہ ز حرام
یعنے توبہ نہیں نصیب ہوُا
اور خوارج کے پاس ای ماہر
تھا یہ انکا ارادہُ باطن
اہل سنت کا جوں کہ ہے مذہب
انکو پوچھا ابو حنیفہ زود
تب وے کہنے لگے یہود نہیں
لگے کہنے نہیں نصارا وے
لگے کہنے مجوس بھی وے نہیں
بولے وہ بت پرست نیں تھے کبھی
کہے ناچار وہ مسلماں تھے
تم ہی اپنا دئیے ہیں آپ جواب
پس وہ کس طرح ہودینگے کافر
بعد پوچھے کہ وہ دو نو مرے

آئے ہاتھوں میں اپنے لے تروار
بات دو ہم تیرے سے پوچھتے ہیں
قتل ہی تجکو ہم کرینگے شتاب
کھینچو تیغوں کو اب نیام بھلا
گر نہ دیں نیام اجر سلے
کہے ہم لائے ہیں جنازے دو
عین نشہ میں اپنے ہے وہ موا
جنتے ہی مر گئی ہے وہ ناکام
یہہ دونوں کو حرام سے اصلا
ہووے مومن گناہ سے کافر
گر وہ دونوں کہیں کہے مومن
قتل کر دیویں اس امام کو تب
کیا ہیں یہ مردگاں ز قوم یہود
پوچھا پھر کیا نصارا ہیں یہ یقیں
پوچھا پھر کیا مجوس ہیں کہئے
پوچھا کیا بت پرست ہیں وہ یقیں
پوچھا پھر کون ہیں کہو تم ہی
لگا کہنے امام تب ان سے
کہ مسلمان کہے انہیں بصواب
ہوے حیران یہہ سنکے وہ آخر
جنتی یا ہیں دوزخی کہدے



تب کہا وہ امام عالی صفات
میں کہوں حقمیں انکے اب یہ بات
ان ہی پیغمبر کے حقمیں ابو الآگاہ
جو کہا حضرت خلیل اللہ
فَمَنْ تَبِعَنِیْ فَاِنَّہٗ مِنِّیْ وَمَنْ عَصَانِیْ فَاِنَّکَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ
اور کہا ہے جو حضرت عیسیٰ نے دعا
اپنے پیغمبر کے حقمیں حقمیں وے
میں بہی کہتا ہوں انکے حقمیں وہی
ہے یہ آیت پڑہا امام تبہی
اِنْ تُعَذِّبْہُمْ فَاِنَّہُمْ عِبَادُکَ وَاِنْ تَغْفِرْ لَہُمْ فَاِنَّکَ اَنْتَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ
بو حنیفہ سے یہ سنے وہ جب
سب اپنا کیے وہیں مذہب

حکایت

## حکایت

کیا مسجد میں اس سے کوئی سوال
کہ کہتے گر نبید کو تو حلال

کبھی مسجد میں اسکو پیؤں میں
تب کہا یوں امام اس کے تئیں

تجھ پہ تیری حلال ہے عورت
اس ہی مسجد میں گر کرے صحبت

تب تو مسجد میں پی نبید بقیں
سن یہ شرمندہ ہوگیا وہ وہیں

اور کشاف میں لکھا سن تو
کہ قتادہ جب آیا کوفہ کو

اسکو گھیرے تھے تب بہت مردم
کہا پوچھو جو چاہتے ہو تم

پوچھا کوئی حضرت سلیماں کی
چیونٹی نر تھی یا کہ مادہ تھی

کچھ تامل کیا قتادہ یہاں
وہاں حاضر تھا نا گہاں نعماں

اور تھا کم عمر یوں کہا ہے تبھی
کہ سلیماں کی چیونٹی مادہ تھی

پوچھے اسکو تو یہہ کہاں سے لیا
کہا قرآں میں حق یہہ فرمایا

لینے بولا ہے اسکنیں قالت
اور نہ قال کہا ہے در آیت

## حکایت

حقمیں عثماں کے کوئی مردود
کہنے میں بولتا تھا لفظ یہود

کہا اک روز اسکتیں نعماں
کہ میں پوچھتا ہوں اسطرح ایمیاں

اک یہودی کیا تہ بیشک تو
بیاہ کردیوے اپنی بیٹی تو

وہ کہا اے امام پاک سیر
کیوں یہودی کو دیویگا دختر

اسکو تب یوں امام فرمایا
واہ سبحان اللہ سوچ ذرا

جب یہودی کو تو نہ دے دختر
فکر کر تو خدا کا پیغمبر

اپنے دو دختر انکو اختر
دو نبوت کے درج کے گوہر

کیوں یہودی کیتیں دیا ہوگا
کیوں تو رکھتا ہے ایسی بات روا

جب سنا وہ امام سے یہ بات
کیا تو یہ رہا ادب کے سات

## حکایت

ابن خلکان نے یوں کیا ہے رقم
اپنی تاریخ بیچ اے اکرم

شیخ تھا اک ربیع نام اسکا
شاہ منصور کا مصاحب تھا

اور دشمن امام کا تھا بڑا
ایکدن بادشاہ سے بولا

ابن عباس جو ہے تیرا جد
بو حنیفہ عدو ہے اسکا اشد

اور یہی ہے سمجھ تو اس کا سبب
ابن عباس کا ہے یہ مذہب

کوئی

کوی قسم کھا کے بعد یکدو روز | انشاء اللہ بولا ای فیروز
اسکا استثنا ہیگا یہ جائز | لازم آیا نہیں قسم ہرگز
کہتا ہے بوحنیفہ ای دانا | گر ہے نزدیک اس کا استثنا
ہے روا اور ہو نہیں ہے روا | پس مخالف ہے یہ ترے جد کا
تب کہا بوحنیفہ ای منصور | بولتا ہے ربیع ہے یوں مشہور
ہاتھ پر تیرے تیری فوج یقین | کی جو بیعت کبھی درست نہیں
گر کریں عہد و پیماں قسم کھا کر | اور کہیں انشاء اللہ گھر جا کر
پس قسم ان کی ٹوٹ جاتی ہے | حفظ بیعت نہ لازم آتی ہے
بادشاہ بات یہ سنا ہے جب | مار قہقہہ بہت ہنسا ہے تب
اور کہا ای ربیع ہو ہشیار | معتبر تو نہ اسکا ہو زنہار

## حکایت

پوچھا اک عالم ای امام اجل | مسئلہ کوی تو بول کر اول
بعد اسکے کبھی ہے بچہ جیتا یا | تب اسے یوں امام فرمایا
اک زن حاملہ موی اک بار | تب کئے لوگ مجھ سے استفسار
بچہ پھرتا ہے پیٹ میں اسکے | کیا تو کہتا ہے میں کہا ان سے
کر شکم اس کا چاک ای مردم | لاؤ بچے کو باہر اسکے تم
پھر ندامت مجھے ہوی بسیار | کہ وہ میت کو میں دیا آزار
حال بچے کا جانے وہ مولا | کہ وہ زندہ رہا ہے یا ہے موا
کہا سائل وہ ای امام زماں | فکر زنہار تو نہ کر کوی آں
ہوں بلا شبہ میں وہی بچا | کہ ترے یمن سے مجھے مولا

الہی سر سے عمر ...
لادیا ان سے ... فاخرہ
اور دیا علم محمد ...

### غنچہ

اور کہا بوحنیفہ مجھکو خدا
اس دعا کے علم ...
یمن سے اس ...
اللھم انا نستعینک
علی طاعتک
نقل ہے سید بخاری سے
جو کہ بعد اسکو ...
... علم کے مولا
... اپنے کہوں ...
فضل سے

### خیابان ششم

در بیان فراست کا لی
آن آفتاب اوج کرامت

حکایت

## حکایت

روضہ فائق اندر ای بھائی
بولتا ہے کہ ایک زن آئی

سیب اک لا رکھی امام کے پاس
قدوۂ زمرۂ انام کے پاس

ایک جانب میں سرخ تھا وہ سیب
دوسرے جانب میں زرد تھا بے ریب

شق کیا اسکو بو حنیفہ تب
گئی عورت وہ عاقلہ خوشنود تب

حاضراں دیکھ یہ ہوئے حیران
اور پوچھے امام سے اس آن

بولا یہ دیکھتی ہے زن جو وہ لہو
ہیں کبھو سرخ اور زرد کبھو

ہوئی سایل مرے سے وہ آکر
کون حیض کون ہے طہر

سیب کو چیر میں یہ بتلایا
جب تلگ رنگ یوں نہ ہو اجلا

تب تلگ پاک تو نہ ہووے گی
پس وہ میرے جواب کو سمجھی

## حکایت

جامع مضمرات میں مذکور
ہے یقین یہ روایت پر نور

کہ امام محمد باقر
ابن علی ابن حسین ابن حیدر

حامل علم احمد مختار
رضی اللہ عنہ سر و جہار

بو حنیفہ سے اک دن پوچھا
کہ میں سنتا ہوں اسطرح سربار

کہ مسایل قیاس سے اکثر
وضع کرتا ہے تو بشام و سحر

اور احادیث شاہ عالم کے
بالیقین میرے جد اکرم کے

ترک کرتا ہے تو قیاس کے ساتھ
بول سچ یا کہ جھوٹ ہے یہ بات

بو حنیفہ کہا ای ابن رسول
ای گل گلشن علی و بتول

تیرے جد سے ہے غرض ہی تمیز
پوچھا کیا ہے کیا وہ عرض وہیں

روزہ افضل ہے یا نماز بھلا
بولا افضل نماز ہی ہے بجا

بو حنیفہ نے کہا کہ قول مرا
پس گر چہ قیاس پر ہوتا
کہتا عورت ہو پاک حیض سے جب
وہ کرے ساقط قضا نماز کو تب
اور روزے سارے وہ کرے قضا
میں نہیں بولتا ہوں
بلکہ کہتا ہوں میں دون صلاۃ
کو کرے حایضہ اسطرح مدام
پھر مرا بولنا قضاے صیام
اتباع حدیث سے ہے عیاں
اور ہے دوسرا یہ عرض جناب
کہ نجس تر منی ہے یا پیشاب
بولا اسکو امام دین باقر
کہ نجس پیشاب ہے اے مشہور
بو حنیفہ نے کہا کہ قول مرا
گر مخالف نصوص کے ہوتا

چاہتا

چاہتا ہی قیاس اسکی تئیں | غسل واجب پیشاب سے ہو یقیں
پر یہی ہے صحیح میرا قول | غسل واجب منی پہ ہے نہ بول
یہ مرا قول جو بشہرت ہے | بھی ز روے حدیث و آیت ہے
تیسری عرض ای امام زمن | مرد ہیگا ضعیف تر یا زن
اسکو فرمایا حضرت باقر | کہ ہے عورت ضعیف و عاجز تر
بوحنیفہ کہا ای رمز شناس | قول ہوتا اگر مرا بقیاس
کہتا دختر کو دیویں دو حصے | بیشک اسکی پدر کے ترکے سے
پر میں کہتا ہوں حصے دو پسر | پہنچے اور حصہ ہوے اک دختر
چونکہ فرمایا خالق یزداں | حکم ایسا بہ آیت قرآں

**لِلذَّکَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَیَیْنِ**

پس مرا مذہب ای ستر عترت | ہے ز روے کتاب و سنت
اور باقوال کمل اصحاب | اور باجماع اہل حق درباب
جب نپاتا ہوں ان میں کچھ رہنا | کرتا ہوں اجتہاد تب ناچار
پس امام محمد باقر | باقر العلم ابن پیغمبر
بوحنیفہ سے جب سنا یہ بیاں | ہوا مسرور اور بہت شاداں
لطف و اشفاق اسپہ کر بیحد | کیا اسکے مخالفین کو رد

ح یہاں معلوم ہوا کہ امام اعظم جو مسئلہ بیان فرماتے ہیں سو یا تو قرآن سے ہے یا حدیث سے یا اقوال و افعال صحابہ سے۔ وہیں سے نکالکر مسائل ائمۂ اربعہ ان تین چیز سے ثابت ہوتے ہیں۔ تا وقتیکہ کسی صورت میں جب ان تین چیز سے صراحتۃً دلیل نہ ملے وہاں امام انہی تین چیز میں اجتہاد و قیاس کو عمل میں لاتے ہیں چنانچہ حنفیہ کے کتب حدیث میں سب اسناد موجود ہیں پھر جو بعض لوگ مذہب حنفی پر کثرت قیاس

یہ جو قیاس کی تعریف سمجھیں مسئلہ کا سبب یہ کہ ہر حنفی سے اسناد دیکھو قرآن و حدیث و آثار میں ہی کوئی نہیں پس ثابت ہوا

**حکایت**

کہ دوکان جمع ہو کر بیٹھے تھے
کرتے تھے کوئی بازی کی گیند
کہتے ہیں ناگہاں لگی ان کی
مجلس بوحنیفہ بیچ گری
نہیں گستاخ کوئی ہوا کہ وہ
کر اٹھاوے لگی وہ آ بیشک
ایک لڑکا سو بے ادب اسلم
آکے اپنی لگی اٹھایا ہو
بوحنیفہ نے کہا کہ یہ لڑکا
ہوا ہوگا حرام ہی پیدا
حاضرین

حاضرین جب کئی ہیں استفسار | پلٹے ویسا ہی اسکو بے تکرار
تب کئے عرض وہ امام سے آ | کیوں وہ لڑکے کا حال تو سمجھا
بولا ہوتا اگر وہ نسل حلال | رکھتا البتہ وہ حیا کا کمال

## حکایت

ابن عاصم کہا کہ میں یکروز | گیا نزد امام ای فیروز
پاس بیٹھا تھا اسکے اک حجام | اسکو فرمایا یوں امام ہمام
کہ تو کر انتخاب اُجلے بال | عرض حجام یوں کیا در حال
بال اُجلے گر انتخاب کروں | بال ہوتے ہیں بس وہی افزوں
تب کہا وہ امام عالی جاہ | کہ تو کر انتخاب موئے سیاہ
انتخاب سیاہ سے شاید | بال کالے ہی ہوویں گے زاید
ہیں حکایت شریح سے یہ کیا | اس حکایت کو سن بہت وہ ہنسا
بولا گر بو حنیفہ قدوۂ ناس | چھوڑتا با صواب اپنا قیاس
چھوڑتا تھا بگفتۂ حجام | اسپہ رحمت کرے خدا کے امام

## حکایت

اور تہذیب میں لکھا بعقیل | ابن حماد یعنے اسماعیل
جو تھا پوتا ابو حنیفہ کا | نقل اس طرح سے وہ ہے لایا
کہ یہ ہمسایۂ امام ہمام | ایک تھا رافضی بد انجام
آسیابان تھا وہ زشت سیر | اور تھے اسکے پاس دو خچر
نام دونوں کا رکھا تھا وہ خر | اک کا بوبکر دوسرے کا عمر
ایک خچر اسکا آ یک لات | مارا اس رافضی کو ایسی لات
کہ ایسی لات میں تمام کیا | حشر تک جگ میں اپنا نام کیا

بو حنیفہ جز رسانید تب
ہنس کے یوں بولے تھا یہ سب
وہ جو خچر کا نام رکھا عمر
وہی مارا ہو اس شقی کو مگر
جبکہ دریافت وہ کئے ہیں جا
بو حنیفہ کا قول تھا سچا

## خیابان ہفتم

در مجاہدات و عبادات و ریاضات آن عالیمقامات رضی اللہ عنہ

بولتا ہے امام غزالی
قدس اللہ سرہ العالی
بو حنیفہ امام اہل وقار
نصف شب میں تھا [illegible] بیدار
حق ہی طاعت و عبادت میں
ذکر میں فکر میں اطاعت میں

ایکدن ایک راہ سے گذرا / شخص اک دوسرے سے یوں بولا
کہ جو آتا ہے یہہ امام ہمام / زاہد و عابد و رفیع مقام
جاگتا ہے سدا تمامی شب / بخشوع دلی بطاعت رب
طاعت حق میں تب سے ہی وہ امام / لگا جگنے تمامی شب ہی تمام
اور یوں بولتا تھا وہ اکرم / شرم ہے حق سے مجکو یہہ ہر دم
کہ ثنا و صفات جو ہیں میرے / لوگ توصیف اس سے میری کریں

گل

یافعی یوں لکھا ہے در طبقات / ابو یوسف یقیں کہا یہہ بات
بوحنیفہ کے ساتھ میں بھی تھا / ایکدن ایک راہ سے گذرا
دیکھ کر اس امام کو اسدم / شخص اک شخص کو کہا یہہ ہم
کہ ہے جگتا تمام شب یہہ امام / نہیں سوتا کبھی یہ نیک انجام
بوحنیفہ کہا قسم بخدا / آہ کرتے ہیں لوگ میری ثنا
ایسے وصفوں سے جو کہ مجھ میں نہیں / کیوں نہ کوشش کروں میں اسکا یقیں
لگا تب سے تمام شب جگنے / در عبادات ایزدی اسنے

گل

شیخ عطار بحر صدق و صفا / اسطرح اپنے تذکرہ میں لکھا
کہ ہر اک شب میں تین سو رکعت / پڑھتا تھا بوحنیفہ باصفوت
جاتا تھا ایکدن وہ نیک صفات / ایک رہ میں کھڑی تھی دو عورات
ایک دوسری سے یوں کہی وہ زن / کہ ہر اک رات یہ امام زمن



پانسو رکعتیں شب میں پڑھتا ہے ہم
لگا پانسو تب ہی سے شب بھر یہہ
بعد ازاں ایکدن وہ پاک سیر
گذرا لڑکوں کی اک جماعت پر
ایک لڑکا کہا یہ اپنے وہاں
کہ جو آتا ہے یہہ امام زماں
رکعتیں ہزار پڑھتا ہر شب
اور جگتا ہے ساری شب
بوحنیفہ کہا سنا یہہ جب
کہ میں نیت کیا ہوں صدق سے اب
ہزار رکعتیں ایک شب میں پڑھوں
ایک ساعت نہ رات میں سووں
لگا کرنے یونہی وہ خوش مذہب
پس جبکہ اسکا سبب
لوگ پوچھے ہیں کہیں اک دن
بولا ڈرتا ہوں نہیں [illegible]
حکم آیت میں یہ ہوں داخل [illegible]

وَيُحِبُّونَ أَنْ يُحْمَدُوا بِمَا لَمْ يَفْعَلُوا

## گل

کہتے ہیں بعد اسکے تا چہل سال / وہ امام ہمام با اجلال
کوئی شب بھی زمیں کو اپنا کبھو / نہیں ہرگز لگایا ہے پہلو
تا چہل سال از وضوی عشا / وہ ہمیشہ نماز صبح پڑھا
اور از کثرت صلوٰۃ و سجود / اسکے زانوے پاک ہی مسعود
ہو گئے مثل زانوے اشتر / عمر ایسا ہی لے گیا وہ بسر
اور تا بیست سال وہ زنہار / سر برہنہ نہیں ہوا بوقار
خلوت و جلوت اندر آکے مسا / پاؤں اپنے نہیں کیا ہے دراز
پوچھے جب سبب کوئی اسکا / تو وہ اسطرح ان کو فرماتا
کہ بخلوت ادب خدا کی بات / اولیٰ بندے جنہیں ہے خوشنودات

## گل

اسطرح بولتا ہے ابن عمر / کہ اسد جسکا نام ہے خوشتر
کہ چہل سال بوحنیفہ بجا / ہے وضو سے عشا کے صبح پڑھا
اور ہرگز بشب سوتا تھا / یہاں تلک خوف حق سے روتا تھا
کہ اسے سنکے اسکے اہل جوار / کرتے تھے غم سے آہ گریہ و زار

## گل

مسعر ابن کدام نیک سیر / زہد و تقویٰ میں جو کہ تھا اشہر

نقل اک اور ہے یوں وہ عالی شان / بوحنیفہ کے میں گیا تھا یہاں
صرف دو وقت اسکے تا بسحر / دیکھوں ترتیب بشام و سحر
صبح کی پڑھ نماز با تقدیس / بیٹھا تھا مسند تدریس
ظہر تک سب طالبان علوم / آکے کرتے تھے اقتباس بہجوم
انکی تعلیم میں ہی دن کامل / ختم ہوتا تھا پھر بسر شاغل
ظہر کے بعد پھر سے تا بہ عشا / ہمہ تن مشغول اسمیں رہتا تھا
درس و ارشاد ہو چکا جب تو / آکے مسجد میں وہ بعد عشا
ذکر میں طاعت و تلاوت میں / ہوتا شاغل بدل بجان و جی

صبح

صبح کی پھر نماز کرکے ادا | جلد مسجد میں بیٹھتا تھا آ
ہوتا تعلیم میں ہی پس شاغل | اس وتیرے پہ تھا سدا عامل
ہیں کیا عہد اپنے تا بہ ممات | رہوں صحبت میں اسکی ہی تا ذات

گل

اور ابن ابی معاذ کہا | مسعر ابن کدام اہل وصف
مسجد بوحنیفہ میں ہی نہیم | ہوا مسجد میں جا بحق تسلیم
مسعر ابن کدام نیک صفات | بولا مسجد میں آیا میں یکرات
پایا میں ایک مرد کو بہ نماز | اور لگا سننے اسکا یہہ آواز
سبع قرآں تلک پڑھا بخضوع | میں نے سمجھا کہ اب کریگا رکوع
پھر کے قرات کیا ہے وہ آغاز | ثلث قرآں تلک پڑھا بہ نیاز
پھر میں سمجھا کہ آئیگا بہ رکوع | پھر کے قرات کیا وہ جلد شروع
نصف قرآن تک پڑھا بہ یقین | بعد اسکے پڑھا ہے تا ثلثین
تب بھی کر کے نہ وہ رکوع کا عزم | ایک رکعت میں ہی کیا ہے ختم
میں کیا جبکہ اسکو استفسار | بوحنیفہ تھا وہ نکو کردار

گل

ابن صحبت سے آئی ہے یہ خبر | کہ یہ چار و بزرگ نیک سیر
ایک رکعت میں ختم قرآنی | کرتے تھے اندر ای گیانی
پہلا عثمان ابن عفان ہی | اور دوسرا تمیم ذیشان ہی
تیسرا ہے سعید ابن جبیر | اور چوتھا ہے بوحنیفہ بخیر

گل

اور کہا ہے یحییٰ ابن نصر
صیغہ و باوہ رہیبہ
ختم قرآن شصت با اکرام
کرتا تھا وا سماہ بہ صیام
اور حفص ابن عبد رحمن ہے
نقل آئی ہے ابن ... وجابر
کہ امام ابو حنیفہ امیر
تا بہ سی سال ہی انکو آئیں
ایک رکعت میں باکمال ادب
ختم قرآن کیا تھا ہر شب

گل

شیخ عطار زبدۂ احرار
تذکرہ میں لکھا ہے کہ یوں یار

کہ

که کہا بو حنیفہ پُر تکریم
میں غنا کے سبب سے اسکی کیا
اسکے کفارہ میں وہیں ناچار
نقل ہے ایک مسئلہ اسیر
ختم قرآن کرتا تھا چالیس

یک تونگر کی ایک دن تعظیم
نادم و شرمسار بعد ہوا
ختم قرآں کیا ہو ایک ہزار
جبکہ ہوتا تھا سخت مشکل تر
اسپہ حق حل وہ کرتا بے ادنیں

گل

اور لایا یہ حمزۂ فایق
جب تھا قیدی بمرض تو ای یار
اور قاسم کہا امام ہمام
کرتا اسکی بجوش ذل تکرار

کہ امام ابو حنیفہ بحق
ختم قرآن کیا ہے سات ہزار
پڑھتا آیت یہ جب اے نیک انجام
صبح صادق تلک بگریہ و زار

بَلِ السَّاعَةُ مَوْعِدُهُمْ وَالسَّاعَةُ أَدْهَىٰ وَأَمَرُّ

بولا ہے ابن زائدہ یک رات
لوگ مسجد سے سب گئے باہر
بو حنیفہؒ کو میرے رہنے سے
کیا آغاز قرائت قرآں
بار بار اسکی کرتا تھا تکرار

میں گذارا عشا امام کے ساتھ
میں ہی مسجد میں رہ گیا آخر
تھی نہیں کچھ خبر سو لیں اسنے
پہنچا آیت پہ جب وہ باشان
صبح صادق تلک بگریہ و زار

وَوَقَانَا عَذَابَ السَّمُومِ

## خیابان ہشتم در زہد و ورع و عدم طمع آں ہمام

ہمام رحمۃ اللہ علیہ

در ورع و تقویٰ میں کیا ہوں بیاں
اور بہت تھی ہے اسکی از دیاں
نقل کرتا ہے صاحب ارشاد
یعنی شیخ عبد العزیز قدس نہاد
کہ بتا شخص کی تجارت میں
بو حنیفہ کے تھا شراکت میں
وہ تجارت کے واسطے یکبار
جنس لے مصر کو گیا ای یار
اسکے نزدیک جنس کے تھے تھان
بھیجا ہے بو حنیفہ عالی شان
اور اسکو لکھا ہے اک مکتوب
کہ یہ تھا تو فلاں تھان اک معیوب
مصر میں جب تو اسکو بیچیگا
لینے والے کو عیب اسکا بتا
تھان سب بیچنے اک جو بیچدیا
عیب بتلانے سے اسکا بھول گیا

آیا

اور حسن ابن قحطبہ یکبار
نقل ہے ایک کیسۂ دینار
حکم منصور سے ای نیک انجام
لایا تھا یہ در جناب امام
وقت کی مصلحت پہ کرکے نگاہ
اسکو بولا امام عالی جاہ
کونے میں اس مکان کے رکھ دے اب
اسکو رکھ دو سے میں گیا وہ تب
اپنے فرزند کو بوقت وفات
یوں وصیت کیا وہ نیک صفات
کہ مرے بعد وقت یہ تھیلی
سوپ دے جلد تو حسن کو ہی
اور کہہ یہ تری امانت ہے
تجھکو پہنچی وہ باسلامت ہے
جو نہ یہ حکم پدر سے پایا
وہ وصیت بسر بجا لایا

گل

| | |
|---|---|
| کرتا تھا پر ذخیرہ ای آگہ | بہر ازواج قوت یکسالہ (عورات ۱۲) |

گل

| | |
|---|---|
| اور امام محمد ابن حسن | اس کا شاگرد خاص نیکو فن |
| اپنی لڑکائی میں وہ قدوۂ دین | تھا بہت خوبرو جمیل و حسین |
| بوحنیفہ سراج اہل ہدا | بار اول ہی اسکو دیکھا تھا |
| بچشم خود دیکھا ہے اسکو بار دگر | احتیاط اس میں کرتا تھا اکثر |
| پیچھے پردے کے اسکو بٹھلا کر | درس دیتا تھا وہ صفا مظہر |
| ریش آئی تلک اسے ناچار | تھا یہی احتیاط لیل و نہار |

گل

| | |
|---|---|
| اور بعضے کتب میں ہے مسطور | تھا خلیفہ جو وقت کا منصور |
| بوحنیفہ امام نیک اوصاف | اسکا اک امر میں کیا تھا خلاف |
| اسلئے وہ خلیفہ ہوکے خفا | فتوی دینے سے اسکو روکا تھا |
| بوحنیفہ انہیں دنوں بکرات | کھانا کھایا ہے اپنی دختر سات |
| دانت میں کی خلال وہ دختر | ہوا ظاہر ہے تب لہو کا اثر |
| پوچھی لڑکی کہ ای پدر یہ لہو | بولئے کیا کرے ہے نقض وضو |
| بولا دختر سے وہ جلیل الذات | اپنے بھائی سے پوچھ تو یہ بات |
| کیونکہ سلطان وقت میرے تئیں | فتوی دینا کیا ہے منع یقیں |
| دیکھیے وہ امام نیک شعار | کیا تھا محتاط صادق الاقرار |

گل

## گل

اور منقول ہے سن اے ہشیار ابوجعفر دوانقی یک بار
بولا اپنے وزیر سے ایسا چاہیئے ایک طاقہ دیبا
عرض و طول اسکا ہو چنانچہ نہیں ڈھونڈھوایا بہت نپایا کہیں
اسکو بولا امام بے ہمہ اس ایک دیبا ہے دیکھ میرے پاس
سنکے مشتاق تر ہوا وہ وزیر پس دکھایا منگا اسے وہ خبیر
تھا جو سلطان وقت کا مطلوب اس سے دیبا یہہ تھا بہت ہی خوب
شاد ہوکر وزیر تب بسیار کیا قیمت ہے اسکے استفسار
اسکو فرمایا یوں امام زمن تھے مرے پاس ایسے ہی دو تھان
نون کو بیچا ہوں ایک ہے باقی پاس میرے رہا ہے دیکھ یہی
ایسی قیمت سی میں خریدا ہوں قیمت اسکی ہے آج تو افزوں
میں خریدا ہے جو قیمت سے اسی قیمت سی بیچتا ہوں تجھے
نہیں لیتا ہوں اس سی کچھ افزود کیونکہ اس بیچنے سو اب مقصود
بسکہ اپنی مراد پاتا ہے نہ مجھے نفع کچھ اٹھانا ہے

## خیابان ششم در جود و کرم و سخاوت اعظم آن امام رح

کیا لکھوں اسکے میں سخا کا بیان یہاں عاجز ہے خامہ و زبان
بوحنیفہ امام ذو الاجلال نفقہ دیتا تھا جب اہل و عیال
اسی مقدار سے یقیں خیرات کرتا فقرا پہ بھی وہ نیک صفات
اور بناتا تھا جب لباس نیا دیتا علما کو تھا لباس ویسا
اور جب بیٹھتا تھا سفرے پہ پھر اکل طعام وہ رتبہ

پیش کرتا طعام حسب مقدار
دیتا محتاج کو بھی اس مقدار

## گل

بعض ان میں سے کہا ایک ایسے
کہ امام ابو حنیفہ بیقین
نفع اپنی سبھی تجارت کا
رکھتا تھا جمع کر جدا یکجا
اور لیا اس سے بھی خرید ا[illegible]
دیتا علما شیوخ و فقرا کو
بولتا ان کو کیجیے شکر خدا
کہ وہی اتم کو یہہ کیا ہے عطا
مال سے میرے سمجھ خدا کی قسم
نہیں تمکو دیا ہوں نہیں سے درم
اور یہہ عادت بھی اسکی تھا مستمر
بیٹھتا اس کے پاس کوئی آکر
کرتا

کرتا دریافت حال وہ اس کا
اور کرتا تھا حاجت اسکی روا

شخص اک اسکے پاس آبیٹھا
تن پہ اسکے لباس کہنہ تھا

لوگ مجلس سے جبکہ سارے اٹھے
مہربانی سے یوں کہا ہے اسے

اس کے اٹھنے کو اب اٹھا تو ہم
اسکے نیچے ہیں لے ہزار درم

اسکے اصلاح حال کر اپنا
اور کر شکر حق صباح و مسا

## نقشہ دلکشا

اور اسی تذکرہ میں ہی بھائی
دیکھ یہ تفصیل معتبر آئی

بوحنیفہ امام اہل کمال
قصد عزلت کیا ہے اول حال

صوف کا ہی لباس پہر لیا
اور منھ اپنا خلق سے پھیرا

اور لایا طرف خدا کے رجوع
باکمال خضوع اور خشوع

تب وہ اک رات اپنے خواب اندر
دیکھا اقدس جمال پیغمبر

اسکو فرمایا یوں رسول خدا
کہ تجھے اسلئے کئے پیدا

کہ جلاوے مری سنن کو تو
اور کرے خوب منتشر اسکو

پس نہ کر قصد اب عزلت کا
عزم کیجیے رواج سنت کا

## حکایت

یوسف ابن زرین فرح سے
بوحنیفہ سے نقل کرتا ہے

کہ دیا یوں خبر امام ہمام
دیکھا میں ایک رات یوں بمنام

استخوان شریف حضرت کے
جمع کرتا ہوں اسکی تربت سے

بعض کو بعض سے ایک انتخاب
کرتا ہوں اختیار میں بہ یقین

اسکی ہیبت سے ہو گیا بیدار
مضطرب اور حزیں ہوا بسیار

اک صحابی سے یہ بی کر تقریر
پوچھا اس نے خواب کی تعبیر
وہ کہا تو بعلم پیغمبر
اور بحفظ حدیث آں سرور
ایسے رتبے پہ جہان میں پہنچیگا
کہ تو معروف ایسمیں ہو ویگا
کہ ہے اصلی یہ ہوا صحیح ز سقیم
حق کی خاطر دیوے گا یہ نشان عظیم

بعضے بعض حضرت کے استخوان مبارک
سو امام جو جمع کرے صحابی رد
ایسکی تفسیر یوں کئے تم افادہ
سو جمع کریں گے اور ایسمیں صحیح
کو سقیم سے جدا کر بتلاویں گے
سبحان اللہ امام سے ایسا ہی
کام وقوع میں آیا ۱۲

# فائدہ جلیلہ

الغرض حکم ترک عزلت کا / جب شہ انبیا سے اسکو ہوا

حسب فرمان واجب الاذعان / ترک عزلت کیا ہے تب لقمان

قیمتی پر نہ بھیر نا تھا لباس / صوف ہی پہرنا تھا ہو سو اس

اسپہ صوفی کا تھا ظاہر اطلاق / ہوا اس سے تھی شہرۂ آفاق

اور حقیقی صفات صوفی کے / سب کے سب اسکی ذات میں تھے بھر

اسلیئے ہی کہا ہے شیخ شرف / قدس اللہ سرہ الاشرف

اود ر اسلام صوفی و صافی / در شریعت وفی وہم وافی

شرح اس بیت کی اے بانہ عتیق / کچہ میں لکھتا ہوں دیکہہ با تحقیق

جو شریعت کے ہیں شیوخ کبار / کہتے ہیں طایفے ہیں دو ای یار

اہل تلوین انمیں ہیں اول / اہل تمکین دوسرے اکمل

صوفی کہتے ہیں اہل تلوین کو / صافی کہتے ہیں اہل تمکین کو

وہی سالک ہے صاحب تلوین / دل نہ یکسا ہو وے ہوا سکا یقین

ہو کبہو قبض اسکو بسط کبہو / گاہ ہو صحو گاہ سکر اس کو

اسکو اسمیں نہ اختیار رہے / اک تیرہ نہ پر قرار رہے

اور وہ سالک ہے صاحب تمکین / صاحب کشف و ذوق قرب یقین

ہووے کشف حقیقت اسکو دوام / موطن قرب میں ہو با آرام

قلب ہو اس کا مطمئن ہر حال / اسکو نا ہو تغیر احوال

ہو بصیرت سے اس کے رفع حجاب / کرے قطع وسایط و اسباب

اور اسے ممکنات سے کوئی چیز / نا ہو مانع شہود سے ای عزیز

اور کرو کی اشتغال اے مشغول
سے کشتیں مشغول
بار ہے حق کے اسکو ذکر کی کام
یعنی سبب سے نہ اسکو ہے آرام
حضور و شہود رب فیک
خلق کے اختلاط نا پید ہل
سے ہی انبساط ہل
اور کچہ حق سے صفت طرف و مہری
اس صفت سے وہ نقل بہی
کہ جب سے ہر ہے سے سیت
انقیاد وجود سے بجلیت
ہو وہ صافی اے تفہ یسلہ
ہے ابن الوقت طائفہ و سر
اور ابو الوقت طائفہ
اس شیخ شرف الدین
عارف باللہ کہا ہے یقین
صوفی و صافی جو کہا ہے اسکی مراد
جان اس سے ہی ہے سہ نہاد
بو حنیفہ امام قدس سرہ

گذرا تھا از مراتب تلوین / پہنچا تھا بر مدارج تمکین

وہ مقامات میں ہے سب افضل / ہے مراتب میں سب سے وہ اکمل

اور صوفی کی معنی یہ ہی کہو / بعضے کرتے ہیں ذکر صافی کو

کہتے ہیں اسلئے ہی کوی رتبہ / نہیں رتبے سے صوفی کے علا

بس تواب جان لے بریں تقدیر / لفظ صافی ہے صوفی کا تفسیر

ہو سکے یہہ بہی ای نکو آئین / ہے وہ تمکین میں صاحب تلوین

جو نکہ وہ قطب اہل حق و یقین / نقشبند یقین بہاؤ الدین

پیشوائے طریقۂ اشہر / قدس اللہ سرہ الانوار

بولتا ہے کہ صاحب تمکین / پاوے احوال میں کبھی تلوین

پر بہی فرق ہے وہ شام و سحر / اپنے احوال باطنی اور یہ

ہووے غالب بغیر شبہ و گماں / اپنے احوال کر سکے پنہاں

یا یہ مقصود ہے کہ ور تلوین / اسکو حاصل ہے رتبۂ تمکین

رہنمائے رہ خدا طلبی / قطب آفاق محی دین عربی

بولا اکثر شیوخ فرخ پے / کہے تلوین مقام ناقص ہے

جانئے تم وے ہمارے پاس / وہ مقام شریف ہو سو اس

سب مقامات میں بغیر خلل / ہے بہ تحقیق افضل و اجمل

اسمیں بند کیا بس وہی ہے حال / کہ اس آیت میں جو کہا متعال

كُلَّ يَوْمٍ هُوَ فِي شَأْنٍ

## خیابان دہم دربیان حلم و تواضع و دیگر فضائل آن امام

شیخ داؤد طائی نیک شعار / مدت تین سال تک ای یار

تھا مدار علم بو حنیفہ کا / علم دین اس جناب سے سیکھا

علم اسکا ہے سبب تمام ہوا / خلق کا مقتدا امام ہوا

بو حنیفہ سے یوں ہوا سائل / کہ میں کسی شغل میں رہوں شاغل

وہ کہا تو عمل میں باندھ کمر / اور کر قہر نفس شام و سحر

عالم بے عمل بہ ہر دو جہاں / ہے سمجھ مثل قالب بے جاں

قہر نفسی جہاد اکبر ہے / قتل کفرہ جہاد اصغر ہے

پھر اخبر سے جب رسول اللہ / اپنے یاروں کو یوں کیا آگاہ

کے رجعت جہاد اصغر سے / ہم طرف اب جہاد اکبر کے

حکایت

## حکایت

در مصنف حیوۃ حیوان کا
ابوالعباس سے ہے نقل کیا
اکدن بوحنیفہ صاحب راز
ستا اک زن کو رونیکا آواز
کہ غصے سے مارتا تھا اسکا مرد
سُن کے بولا ای عصر کا وہ فرد
مرد ماجور اس کا ہوویگا
اجر صدقے کا حق سے لیویگا
اسکے یاروں نے پوچھا ای استاد
کیوں ملے اجر کیجیے ارشاد
بولا نعمان کہا ہے خیر ورا
کہ ہے تادیبہ جاہلیں صدقہ

## حکایت

روضہ فائق اندر ای بھائی
یہہ حکایت ہے دیکھہ تو آئی
دیکھتا تھا کسی گنہ کو وہ جب
سرخ ہوتے تھے اسکی آنکھیں تب
منقبض اسکی ہوتی تھی گردن
مضطرب ہوتا تھا بسر و علن
دفع کرتا تھا اسکو باسرعت
گرچہ ہوا ہے رنج اور زحمت
لایا تشریف ایکدن باہر
دیکھا ہے ایک شخص کو ظاہر
کہ مزامیر وہ بجاتا تھا
اور علانیہ راگ گاتا تھا
منع کرنے لگا اسے وہ امام
اسکو ناجان کر وہ بد انجام
رنج و ایذا دیا امام کتیں
قدوہ مجمع انام کے تیں
باوجود اسکے وہ نہیں چھوڑا
سب مزامیر اسکے ہی توڑا
آیا جب اپنے گھر وہ نیک شعار
دو مہینے تلک رہا بیمار
اسی فاسق کے رنج و زحمت سے
اسی نادان کی مصیبت سے

## حکایت

وہ جو تھا امام
شب کو نیند میں گزرتا کام
رہتا تھا ایک شخص ہمسایا تھا
صبح تا شام [illegible] پیتا تھا
شب شراب پیتا تھا
روز اور شب سر کو وہ
ان شعروں کو پڑھا [illegible]
حال شعر کا بس یہ تکرار
کرتا ہیں شعر اضاعوا
اضاعونی وای فتی اضاعوا
لیوم کریہۃ وسداد ثغر

جس نیک صفات
وہ امام ہمام نیک ذات
اسکا آواز سنتا تھا ہر رات
رہتا مشغول خود عبادت میں
ذکر و فکر و دعا تلاوت میں
[illegible] محتسب کے وہ
ہاتھہ میں [illegible] قید کیا
اسکو لیا وہ [illegible]
شب کو آواز نہ [illegible]
جب [illegible] موقوف [illegible]

ابوحنیفہ

بوحنیفہ کیا ہے استفسار / بولے احوال اس کا اہل جوار
اپنے استر پہ وہ چڑھا ہی تبھی / پاس حاکم کے وہ گیا ہے تبھی
جبکہ حاکم امام کو دیکھا / سر مسند پہ لا کے بٹھلایا
کر بہت اسکی عزت و حرمت / پوچھا فرما ہے کیا تری حاجت
بولا اک کفش دوز بے مایہ / میرا اس شہر میں ہے ہمسایہ
شحنہ رکھا ہے قید کر کے اُسے / اے امیر اسکو اب رہائی دے
حاکم شہر سنتے ہی یہ بات / قید سے اسکے تئیں دیا ہے نجات
اور سپاہی تھے جتنے لوگ اس شب / بھی رہائی دیا ہے انکو سب
آیا ہے جب امام اپنے گھر / کفش گر آ ملا ہے ہو خوشتر
شکر احسان بہت بجا لایا / کام سے جلد اپنے توبہ کیا

## حکایت

در جوار امام اہل صفا / نقل ہے اک یہودی رہتا تھا
اسکے بیت الخلا سے اک میزاب / گھر طرف تھا امام کے در باب
اس سے آب نجس ہمیشہ عیاں / گھر طرف اس امام کے تھا رواں
اور وہ آب نجس کے نالے پر / دیا اس امام کا تھا گذر
اسلیئے وہ امام نیک نصاب / ایک وند نزد آں میزاب
رکھتا تھا اسمیں جبکہ وہ پانی / جمع ہوتا ہمیشہ لے گیانی
دست اطہر سے اپنے وہ فاخر / اسکو لیجا کے ڈالتا باہر
وہ یہودی یہ ایکدن دیکھا / حال اسکا امام سے پوچھا
کہا اسکو تو گر نہ کرتا سوال / میں نہ کہتا کبھو حقیقت حال

پس کہا اسکو یہ نجس تر آب
آتا ہے تیرے گھر سے ہی در باب
اسکے دیکھا ہے سے وہ یہودی تبھی
کہ وہ پانی ہے اپنے گھر کا ہی
پس بہت اس سے شرمسار ہوا
معذرت کر بہت یہ کہنے لگا
اس سے آگے مجھے نہ یک بیسر
کیوں نہیں تو مجھے دیا ہے خبر
بولا اشراف نے یہ میرا حق
جبکہ ثابت نہیں ہے پر مطلق
وہ اٹھائے بجز نہ تھا چارا
کچھ نہ دیکھا مرز میں اسکے سوا
پس یہودی وہ بیقرار ہوا
درد و حسرت سے زار زار ہوا
بولا کیا پاک ہی بہت را دین
لیا معتقد میں ہی اسکے یہ آئین

غیر دیں کا بھی رہے جس میں ذرا | بالضرورت یقیں نہیں ہے روا
میں بھی کرتا ہوں قبول اُس دیں | کلمہ طیبہ پڑھا ہے وہیں

## حکایت

اور ذا ابن کمیت مرد رشید | جو موذن تھا نام اس کا سعید
نقل ہے بو حنیفہؒ عالی شان | رہتا تھا خوف حق سے گریاں
کہتے ہیں ایک شب امام خیار | پیشوائے ائمۂ اطہار
زین عُبّاد اہل بیت رسولؐ | گوہر معدن علیؓ و بتولؓ
نام جس کا علی ہے ابن حسین | رضی اللہ عنہ فی الکونین
در نماز عشا وہ ذوالاجلال | پڑھا قرآں سے سورۂ زلزال
بوحنیفہ تھا مقتدی بہ نیاز | باخضوع و خشوع اہل نیاز
بافراغت نماز سے وہ جب | گئے مسجد سے لوگ باہر سب
وہیں بیٹھا تھا بوحنیفہ عزیز | آہ کرتا تھا درد سے غمگیں
میں تصور کیا کہ یہہ مقبول | میرے رہنے سے تا نہو مشغول
باہر آیا وہیں مگر کچھ ڈھیل | اور بجھا یا نہیں ہو تمیں قندیل
صبح کو جبکہ اپنی عادت پہ | گیا مسجد میں جا کے میں نے نظر
بوحنیفہ کھڑا ہی تھا اس جا | اور داڑھی کو اپنی پکڑا تھا
اور تھا اشکبار زار زار | اور یہہ فقرے کی کرتا تھا تکرار

يَا مَنْ يَجْزِي بِمِثْقَالِ ذَرَّةٍ خَيْرٍ خَيْرًا وَيَا مَنْ يَجْزِي بِمِثْقَالِ ذَرَّةٍ شَرٍّ شَرًّا أَجِرِ النُّعْمَانَ عَبْدَكَ مِنَ النَّارِ وَمَا يُقَرِّبُ مِنْهَا مِنَ السُّوْءِ وَأَدْخِلْهُ فِي سَعَةِ رَحْمَتِكَ

باب یازدہم

بوحنیفہ کو وہ بہت چاہا | کہ مقرر ہو قاضی کوفے کا
بوحنیفہ کیا بہت انکار | اور قبولا نہیں اسے زنہار
وہ شقی آخر اس عداوت سے | باطنی خبث اور شقاوت سے
اس امام ہمام کو ہر دن | مارتا تازیانے دس دس گن
تا کرے منصب قضا کو قبول | حکم کو اپنے وہ کرے نہ عدول
بوحنیفہ امام اہل ہدا | رنج دس روز تک بہت کھینچا
نہیں ہرگز قبولا اسکی بات | وہ شقی تب اٹھایا اس سے ہات

## حکایت

اور بعضے کتب میں ہے منقول | کہ قضا جب نہیں کیا وہ قبول
تب وہ مردود ہو بہت برہم | اپنی مجلس میں کھایا ہے یہ قسم
بوحنیفہ کو آج قید کروں | تازیانے سے سر اوپر ماروں
پس وہ بدکار آہ یوں ہی کیا | سر دُرو اس جناب کا سوجھا
وہ کہا ضرب تازیانہ سے مجھے | سہل و آسان ہے گزند آتش سے
اور کرتا ہے نقل اسمٰعیل | ابن حماد بن امام جلیل
یعنے پوتا امام اعظم کا | گل سر سبد باغ اکرم کا
ایکدن اپنے پدر کے ہمراہ | میں چلا تھا کہو فدای آگاہ
سے کناسہ جو اک جگہ مشہور | جب ہمارا وہاں ہوا ہے عبور
آہ والد مرا وہاں حماد | لگا رونے بہت ہی ہو ناشاد
میں کیا عرض ای گرامی شاں | کہا سبب تب یہاں ہو اگریاں
وہ کہا آہ ای مرے لڑکے | اس جگہ میں ہی باپ کو میرے

مارا ابن ہبیرہ تھا وہی دن
پیچھے پیچھے تازیانے دس دس گن
گرچہ وہ اسکو بس ہلاک کیا
پر قضا وہ نہیں قبول کیا

## حکایت

اور لکھا ہے شیخ دین عطار
تذکرہ میں یہ ذکر دل افگار
کہ امام ہمام کا استاد
جو تھا شعبی امام اہل رشاد
قاضی عصر تھا وہ شیخ کبیر
اور علما میں تھا وہ فرد شہیر
جب تھا حاکم دوانقی مقصود
کئے پیچھے غلام کو مجھضود
کچھ زمیں طلب کو ...
اور بعضوں پہ کچھ وہ تعدی کیا

ایک سرہنگ کو وہ حکم کیا — کہ وثیقہ زمین کا لکھوا
تا غلاموں کو وہ سند ہووے — اٹھا سرہنگ حکم یہ سنکے
قاضی شعبی کو جلد بلوایا — اور گئے عالموں کو جمع کیا
پھر وثیقہ زمیں کا لکھوایا — شاہدی ان کی اسپہ ڈلوایا
بعد ازاں وہ وثیقۂ مسطور — بوحنیفہ کے پاس لا بضرور
بولا منصور کا ہے حکم تجھے — کہ گواہی تو اپنی اسپہ لکھے
اس سے پوچھا ہے بوحنیفہ تب — بولا منصور تو کہاں ہے اب
بولا اپنے مکاں میں ہے وہ امیر — اسکو فرمایا وہ امام شہیر
کہ یہاں خود ہی آوے اب منصور — یا بلاوے مجھے وہ اپنے حضور
تا شہادت صحیح ہووے بجا — تب وہ سرہنگ تلخ ہوکے کہا
قاضی شہر و عالمان دگر — بے تردد گواہی اپنی لکھے
پس تو کرتا ہے کسلئے انکار — تب یہہ آیت کیا ہے وہ ارشاد

ع لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ

سنا منصور یہہ خبر ہے جب — وہیں شعبی کو بس کیا ہے طلب
پوچھا اسکو کہ کیجئے اظہار — کیا گواہی میں شرط ہے دیدار
وہ کہا ہاں کہ شرط ہے رویت — پوچھا منصور اسکو باسرعت
بولا مجکو تو کب مجھے دیکھا — کہ شہادت تو اپنی اسپہ لکھا
بولا بیشبہ میں یقیں سمجھا — یہہ نہ ہوویگا تیرے حکم سوا
اور تجھ کو نہ کر سکا ہوں طلب — اسکو منصور یوں کہا کہ تب
عذر تیرا نہیں ہے یہ مقبول — ہے قضاوت سے آج تو معزول
پس کیا مشورت وہ ناہنجار — کون ہے بو تو لایق اس کار

سب کہی جا کر شخص میں لایق
سب نے کہ کوئی نہیں فایق
پانچواں نہ تھا انکو انجام
بوحنیفہ و شریک ابن کدام
اور سفیان و مسعر بدکام
پس بلایا انہیں کو وہ بدکام
گئے یہ چار و فاضلان کبار
راہ میں یار نے بوحنیفہ کہا
میں سکھاتا ہوں تمکو سب حیلہ
کر کہیں اسطرح بھلائی ہے
اس بلا سے ہمیں رہائی ہے
بھاگ گئے سفیان ثوری کر اقدام
ہو کے دیوانہ مسعر ابن کدام
میں بھی کرتا ہوں حیلہ یا تدبیر
شریک ہوویگا قاضی جا کر خیر
بھاگا میں وہ سے وہیں سفیان
اور شریک ہی میں جا ہوا انہیں

که یه زن مکر اور فریب سے ہی
بولا اپنے پسر کو جلد امام
که بلا لا تو جا وہ زن کو ابھی
خالی آیا ہے آه جب حماد
ابوجعفر مجھے بلاتا ہے
قتل میں میرے شک نہیں ہے اب
پس وہ زن کو خلیفه باوسواس
پوچھی ان سے وہی وہ جا کے شتاب
ابوجعفر نے یہ سنا ہے جب
جب گیا بوحنیفہ فاخر
بوحنیفہ سے پوچھا بوجعفر
کیا وصیت میں کی ترے سوال
بولا پوچھی گھر سے وہ آکر
تا لکھے وصیت شوہر
میں کہا مستحق خلافت کا
ہے بلا شبہ جعفر صادق
که وہ اولاد مصطفیٰ سے ہے
علم و تقویٰ میں بے نظیر ہے وہ
ذات میں تیرے یہ نہیں اوصاف
ابوجعفر یہ سنکے خوب بقال
وہی دو نوشتے ہیں اسکو جواب

آ کے میرے سے یوں سوال ہی کی
که تھا حماد اس پسر کا نام
جا کے ڈھونڈا بہت وہ پر نہ ملی
بوحنیفه اُسے کیا ارشاد
ابھی اس کا پیام آتا ہے
پس وصیت لکھا پسر کو تب
بھیجا ہے مالک و عطا کے پاس
دہی ہر دو نے ہیں اسکو جواب
کیا تینو امام کو بھی طلب
تھے وہاں مالک و عطا حاضر
که ترے پاس ایک زن آکر
کیا دیا تو جواب کہہ فی الحال
ہے خلافت کے کون لائق تر
دیوں سب اسکا اسکو لیجا کر
اور والی یقیں امامت کے
ہے سند میرے قول پر واثق
نسب پاک مرتضیٰ سے ہے
نیک و صاف میں شہیر ہے وہ
میں یہ کہتا ہوں از رہ انصاف
پھر کیا مالک عطا سے سوال
بوحنیفه جو کہدیا بصواب

پس وہ بولی زن یہ با حیرت
ان تینوں کیتی دیا رخصت
اسی سبب سے ہی وہ بستر و علن
بوحنیفہ کا ہو گیا دشمن
حیلہ اک ڈھونڈتا تھا وہ بیباک
تا کرے اس امام دیں کو ہلاک
ایک مدت کے بعد اسکو بلا
بولا کیجے قبول امر قضا
وہ کہا یہ بلند خدمت ہے
مجھکو اسکی نہیں لیاقت ہے
وہ کہا تو ہی اسکو لائق ہے
نہیں تجھ سے کوئی فائق ہے
بولا گر میں ہوں قول میں صادق
تو قضا کے یقیں نہیں لائق
اگر قول جھوٹھ میں کہا ہوگا
نہیں جھوٹے کو لائق امر قضا

ابوجعفر

ابوجعفر ہو سخت تر برہم
اور ہر روز تازیانے دس
آہ یک صد ہوئے ہیں لیوجب
وہ امام زماں شہید ہوا
بعد اکیس روز وہ بدکار
حالت زشت سے ہوا ہے ہلاک
رحمت حق امام پہ ہو نزول
سال مولد ابوحنیفہؒ کا
روز شنبہ چہارم شعبان
سن ہجری تھا یکصد پنجاہ
ہے یہ بغداد روضۂ اکرم
نقل کرتا ہے صاحب تہذیب
کثرت ازدہام سے پنج بار
اور حماد یعنے اسکا پسر
اور قاضی حسن بن عمار

کردیا قید اسکے بیتِ اسدم
مارنے اسکو بولا وہ ناکس
زہر اسکو دیا ہے وہ دون تب
قاتلش ثانی یزید ہوا
آکلہ کے مرض سے ہو بیمار
اس ستمگر سے یہہ جہاں ہوئی پاک
اسکا قاتل ہو نار میں مخذول
سر علماء ہے یا سر فقہاء
یا رجب میں کیا ہے رحلت جان
سال اس کا ۱۵۰ علی ای آگاہ
قدس اللہ سرہ الاعظم
کہ پس از نقل آن امام مصیب
بر جنازہ پڑھے نماز ای یار
سب کے آخر پڑھا نماز آکر
غسل اسکو دیا یہ جمع کبار

واقعہ

بولے یہ پیغمبر نے یقین سے بیان
خبر ہے پیغمبر نے یقین سے بیان
نبیر اگر ابح لعد بیان

واقعہ

رب سالم الصلف کہا یہ بات
سنا جب ابوحنیفہ وفات
اور مدفون ہوا وہ قدوۂ دین
مقبرے بیچ خبر آئی یقین
بہ صوت بلند ہر ایک سے
سنا تھا شعر یقین از غیب

ذهب الفقه فلا فقه لكم
فاتقوا الله وكونوا خلفا
مات نعمان فمن هذا الذي
يحيي الليل إذا ما سجفا

واقعہ

## خاتمہ در منامات مبشرہ واقعات مطہرہ کہ پس از وفات آن امام ہمام از مشائخ کرام مرویست

شیخ عبد الحمید اہل صواب
آسماں سے گرا ستارہ ایک
پھر ستارہ گرا دگر ای ہمام

بولا یکرات میں یہ دیکھا خواب
بولے یہہ ہے ابو حنیفہ نیک
بولے اسکو یہہ مسعر ابن کدام

سو یا تھا ایک شب سعادت یاب
دیکھا کئے ہیں آپ کو در خواب
آیا ایسے میں حق کا پیغمبر
بنی شیبہ کے باب سے اندر
اور اک پیر مرد کو بکرم
گود میں اپنے ہی لیا اسدم
جو نکہ اطفال خرد سال کیتیں
جوش الطاف سے اٹھاتے ہیں
دوڑ کر ہیں تب اسکے پاس گیا
پائے اشرف پہ اسکے بوسہ دیا
او رتعجب میں ہیں پڑا بس تب
کون یہ پیر مرد ہے یا رب
شاہ کونین از رہ اعجاز
جلد پہچان میرے دل کا راز
مجھ کو بولا ہے یہ ترا ہی امام
تیرا اہل دیار با اکرام
یعنی ہے بوحنیفہ قدوۂ دیں
بحر کشف و شہود و شوق یقین
یہاں مصنف کہا ہی لوئی سعید
مجھ کو اس خواب سے قوی ہے امید
کہ تھا نعمان امام ربانی
اپنے اوصاف طبع سے فانی
اور باحکام شرع تھا قائم
اور باقی تھا اسکے ساتھ ہر دم
کیونکہ لیجانیوالا یہ اسکا
ہے شہ انبیا رسول خدا
اور سمجھ گر وہ آپ ہی جاتا
بسر باقی الصفت رہتا
جو کہ ہے باقی الصفت ابی لبیب
گاہ وہ مخطی گاہ ہووے مصیب
ہنیں گنجائش خطا ہے یہاں
خوب ہے رمز لطیف یہ پہچاں

گلشن دوم منقسم بر شش خیابان

خیابان اول در ولادت و ابتدا و اشتغال و مقدار عمر شریف و تاریخ رحلت آن عالی مرتبت

منقبت شفیع امم
پیرو رسول عرب و عجم
جان فدای مصطفوی
بحر علم حدیث نبوی
مہر اوج شریعت سرور
ساکن دار ہجرت پیغمبر
ذی جوار مزار پیغمبر
ملک فقہ و حدیث کا مالک
قرب مولا کی راہ کا سالک
مالک ابن انس ہے با صفوت
ابو عبد اللہ اسکی ہے کنیت
شیخ عبد اللہ یافعی اکرم
اپنے طبقات میں کہے ہے رقم



## گلشن دوم

در مناقب امام اکرم و مجتہد افخم امام دار الہجرت مقتدائے اہل حضرت سراپا متبع سنت سید المرسلین رونق اسلام و مسلمین منبع علوم قدس مالک بن انس رحمۃ اللہ علیہ

نو د او پر تھا سال جب چوتھا
قول دوسرا ہے در سن نود
جیا نو د برس وہ نیکو چال
صد و ہفتاد پر تھا نواں سال

مالک ابن انس ہوا پیدا
ہوا پیدا وہ قدوۂ امجد
رہا ماں کے شکم میں تا سہ سال
تب ہوا اس امام دیں کا وصال

## گلدستۂ عجیبہ

تھا محمد پسر جو عجلان کا
اور ہرم بن سنان بھی آیا
بولا مالک امام دیں پر در
پاس گھر کے ہمارے رہتی تھی
حمل ہر ایک چار سال رہا

حمل اس کا بھی چار سال رہا
رہا ماں کے شکم میں سال چہار
ابن عجلان کی جو تھی مادر
حاملہ زن وہ تین بار ہوئی
ہے معارف میں دیکھ یونہی لکھا

## غنچہ در بیان اساتذۂ کرام و شیوخ حدیث آں امام عالیمقام

اور جو مالک کے تھے شیخ کرام
اک براہیم ہے بن عتبہ
اور ابن حکم تھا شیخ جلیل
جعفر صادق امام ہمام
اور نافع ملیک ورع و تقا
دختر سعد بن ابی وقاص
تھے شیوخ کبار سے ای یار

اوستاد حدیث اسکے تمام
دوسرا اسحٰق ابن عبداللہ
نام والا تھا جس کا اسمعیل
گوہر معدن رسول انام
کہ جو ابن عمر کا مولا تھا
نام جس کا تھا عائشہ ہی خاص
وہ کیا ہے روایت اخبار

اور مالک کے ہیں جو شاگردان
جو روایت کئے ہیں اس سے پہچان
ہے براہیم ابن عبداللہ
تھا مدینے کا قاضی اسے آگاہ
اور حبیب اور سعد بن منصور
اور سفیان ثوری مشہور
اور سفیان بن عیینہ دوم
اور ابن مبارک اکرم
عبدرحمان بن عمر ای فہیم
اور اوزاعی اور عبد کریم
لیث بن سعد شیخ نیک نہاد
شافعی اہل علم کا استاد
اور علما بہت سوا ان کے
ہیں لگے راوی حدیث کے اس سے
مالک ابن انس بورع و تقا
اور بحفظ حدیث تھا یکتا

## غنچہ در بیان شاگردان آنجناب کہ ازوی روایت حدیث کردہ اند

اسکے

اسکے قائل ہیں سب ائمۂ دیں | اولیائی کرام اہل یقیں

## گلدستہ در مدح وثنائے آں امام عالی وقار کہ مشائخ و علمای نامدار بجلوۂ ظہور رسیدہ،

اور کبار مشائخ و علمائ | تر زباں اسکے تھے بمدح وثنا

حافظ بوعمر بن عبد عزیز | اس طرح بولتا ہے باتمئیز

مالک ابن انس بلند مقام | دار ہجرت کا تھا امام ھمام

دین کے نصرت و امامت میں | حق کے اظہار اور اشاعت میں

عصر کا اپنے وہ یگانہ تھا | فرد یکتائے آں زمانہ تھا

کہتے تھے عالم مدینہ اُسے | علم کا صاحب خزینہ اُسے

علم اس کا بہ سایر اقطار | کہتے ہیں مشتہر ہوا بسیار

اور بہت کسب علم کے خاطر | لوگ اس پاس ہوتے تھے حاضر

ہفدہ سالہ تھا جب وہ نیک نہاد | درس و تعلیم کی رکھا بنیاد

اسکے محتاج تھے بہت علمأ | اسکے تھا فیض کا علم برپا

جیا نود ۹۰ برس وہ با اجلال | اور وہ بیشک قریب ستّر سال

درس و فتوے میں تھا بہت شاغل | اسپہ رحمت خدا کی ہو نازل

## خیابان دوم
### در احادیث صحیح رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کہ در فضائل آنجناب مہدی و مبشر اند۔

آئی ہے اک حدیث ای دلبر | کہ کہا یوں امام جن و بشر

منقطع علم ہو ویگا بہ یقیں | کوئی عالم نہ باقی ہووے کہیں

جا لو از عالم مدینہ زیاد | مالک ابن انس ہے اس سے مراد

### گل

دوسری اک خبر بشارت ہے
بوہریرہ سے یہہ روایت ہے
کہ قریب ہے کہ لوگ ریں گے
اشتروں کے جگر کریں اپنے
ہے کنایہ یقیں زسرعت سیر
یا کہ طول سفر ہے یہ بالخیر
لینے پہنچے کو علم کے بنیاز
طالبان آوینگے زدور و دراز
پس کہیں عالم مدینہ سے
[illegible] نہ پاوینگے
آ علم [illegible] عیینہ نیک نفس
بولا ابن [illegible] تھا مالک ابن انس
[illegible]
[illegible] کو بے تکرار
[illegible] محققین کبار
[illegible] تھے

امتحان ان سے ہاں کیا تہا رب
چھوڑ اپنے نشیمن اور قصور
آخرت میں حساب باقی ہے
بعد ہاروں کو کہا ای امیر
کہ تجھے آخرت میں ہووے نجات
سن یہ ہارون بہت بسوز و گداز
اور بولا کہ ای بن ادریس
تو چلایا جو ہے یہ تیغ زباں
بولا یہ تیغ تو قبول لے اگر
ورنہ یہ تیغ ہے تری پرجاں
ہاروں اس پند سے ہو متاثر
ایک ساعت کی بعد با عزت
بعد آتا تھا پھر کے جب وہ امام
بعد چاہا کہ دیوی اسکو قضا
پوچھا ہے اور کچھ بھی حاجت
کہ بقدر کفاف جو ہے یقیں
ہاروں اسبات کو قبول کیا
اور پچاس ہزار درہم تب
اپنے گھر آئے تک وہ بابرکات
سنکے ہارون اس خبر کو کہا
اتباع نبی نہ ترک کیے

ہو گیا خوف ناگہاں وہ سب
بس تہ خاک ہو گئی مقبور
اور رنج و عقاب باقی ہے
آج کر لے تو ایسی کچھ تدبیر
اور دنیا کے عذاب کے آفات
رو دیا ہے بلند کر آواز
ای دُر بحر عزت و تقدیس
تیغ براں سی تیز ہے وہ عیاں
پاوے اس تیغ سے ہی فتح و ظفر
نفع نا دیوے بلکہ دیوے زیاں
دیر تک اپنا تھا جھکایا سر
شافعی کو دیا ہے وہ رخصت
کرتا تھا اسکا وہ بہت اکرام
عذر کر شافعی کیا ہے ابا
یوں کہا وہ امام ذی عزت
مصر میں بس ہی میں ہونگا وہیں
اور رخصت خوشی سی اسکو دیا
شافعی کو دیا بفرح و طرب
سب درہم وہ کر دیا خیرات
کہ ہی مطلب بجود و سخا
جود و بخشش کا داد لیوا رے

## خیابان ششم در جود و سخاوت

ہے حبیب سخا و اہل عطا رحمۃ اللہ علیہ
الی یوم الجزا
یہہ روایت حمیدی لایا ہے
شافعی جب مکہ آیا ہے
یعنی صنعا سے ای نکوکردار
دس ہزار اسکے پاس تھے دینار
کہتے ہیں شہر سے ہی باہر
اترا تھا خیمہ دیکے وہ فاخر
لوگ آتے تھے اسکی پاس اکثر
ان کو دیتا تھا وہ بلا تاخیر
وہ زلال نوال کا ساقی
ہوا ایسا نہ کچھ رہا باقی

## حکایت

بولتا ہے ربیع نیک نہاد
ایک دن آکے شخص [illegible]

مجکو بولاوے چار اسے دینار
کر کے میر سے معذرت بسیار

ایکدن ہو سوار مرکب پہ
کرتا تھا رہ سے وہ امام گذر

ہاتھ سے اسکے تازیانہ گرا
ایک لڑکا اٹھایا اسکو آ

پاک کر آستیں سے گرد و غبار
ہاتھ اسکے دیا ہی ہوشیار

کہا اپنے غلام کو وہ امام
دے ترے پاس جو کہ ہووے دام

سات دینار پاس اسکی تھے
وہ دیا جلد تر نکال اسے

اور اکدن وہ فخر اہل سخا
مسجد مصر سے نکل آیا

ٹوٹی تب اسکی نعل کی ہی ڈول
رسی دیا شخص اک سے فی الحال

شافعی تب ربیع سے پوچھا
کہہ ترے پاس مال اب ہی کیا

کہا رکہتا ہوں سات ہی دینار
وہ دلایا تبھی اسے اکی بار

## حکایت

ایک درزی قمیص اسکا سیا
قدر قامت نہ اسکا جانا تھا

آستیں سید ہی اسکی تنگ کیا
آستیں ڈھانویں ہی کشادہ کہا

لوگ کرنے لگے ملامت اسے
یوں کہا شافعی نے فرحت سے

آستیں تنگ جو رکھا ہی ایک
ہی یقیں وہ وضو کیا طرز نیک

آستیں جو رکھا کشادہ دگر
اسمیں رکھنی کتاب ہے بہتر

دلوی تجکو جب آخر خدا
قاصد آیا تبھی ہی سلطان کا

لایا تھا دس ہزار وہ درہم
ہدیہ شافعی سحاب کرم

تب وہ درزی کو وہ امام کہا
اسکے سینے میں تو جگر کیا

اسکی اجرت میں یہ دراہم لے
وہ ہوا بیقرار یہ سنکے

کام سے اپنے شرمسار ہوا
اور اسکے قدم کو بوسہ دیا

اور دیتا ہی یوں جو بولو در
شافعی تھا مرا بھی خوش طور
پخت الوان نعمت ای ناشر
جاتی ہو کنیز جو
بیش قیمت سی بکو کر کے خرید
اسکو کرتا تھا سطرح تاکید
اپنے اصحاب کو جو ہو مرغوب
وہ پکا کر کھلاوے انکو خوب
پس وہ کرتے تھی جو کہ فرمائش
وہ کھلاتی پکا کے بر خواہش
اس سے ہوتا تھا شافعی مسرور
اس سے راضی رہی خدای غفور

## حکایت

تھا محمد جو ابن عبد اللہ
اسطرح بولتا ہے ای آگہ

قولہ

قدوۂ شرع شافعی یک روز | گھر ہمارے ہوا ہے جلوہ فروز
اپنے گھوڑے سے وہ اترا یار | چڑھ کہا مجکو میں ہوا ہوں سوار
پھر کہا مجکو پھیر پھیرا ہیں | کہا الطاف سے مرے تئیں
کہ یہہ گھوڑا ہے سازوار تجھے | بخشا از لطف بے شمار تجھے

## حکایت

بولتا ہے ربیع اہل صلاح | کہ کیا جبکہ میں نے اپنا نکاح
شافعی اسطرح مجھے پوچھا | مہر عورت کا کس قدر باندھا
میں کہا ای امام سی دینار | بولا اسکو دیا ہے کس مقدار
میں کہا دی چکا ہوں چھہ دینار | گیا وہ گھر میں سنکے یہہ اظہار
باقی دینار جو کہ تھے چوبیس | بھیجا نزدیک میرے وہ ای انیس
کہا بولو اسطرح سن تو | شافعی آیا جبکہ مکے کو
مال تھا اسکے پاس تب ای امین | میں کہا اس سے کر خرید زمین
تا ترے بعد ای امام ہمام | تیرے اولاد کے وہ آوے کام
بعد چند روز اس سے میں ملکر | پوچھا اس مال و زر کی اس خبر
بولا دریافت میں کیا ای یار | وقف مکے کی ہے زمین بسیار
پر منا میں لیا ہوں ایک مکان | جو ہمارے ہیں دوستاں یاران
حج کے خاطر جو آئینگے ہر سال | اتریں تا اس مکان میں خوشحال

## حکایت

بولتا ہے ربیع ای کامل | آیا نزدیک اسکے یک سائل

کہہ دیا اس سے سب اظہار
اپنا احوال اسکی پاس نہ تھا دینار
کہا ہی اسکی وہ بھی دیدالا
حاجت اسکو وہ اسکو ای والا
بعد رخصت کے اسکو تو دیا
کر دو درہم اسکو زیادہ تھا
وصلے سی وہ اسکو کہا آیا ہی مجھ
شافعی تب سمجھ مانگے
کوئی سائل مرے حضر سے
کوئی شی پاس میرے حاضر اسکو
خجل اس سے کر دوں ندوان

## حکایت

ایک حجام اسکو بلایا وہ
اسکے آ اترا شاوہ
یک شافعی جلد اسکو بو دو سو اس
دیا دینار کر شمار یکجا
اور

اور یوں بولتا ہے وہ اکرم | کہ یقیں بخشش و سخا و کرم
پردہ ہے دو جہاں کے عیبوں کا | نکتہ یہہ یاد رکھ تو صبح و مسا
اور روایات ایسے ہی منقول | ہیں بہت گر لکھوں ہو نسخہ طول

## گل دربیان فراست آن امام ذوی الکرامت رحمۃ اللہ علیہ

بولتا ہے حمیدی ای فیروز | شافعی اور ہیں دو تو یک روز
آئے ابطح میں شہر مکے سے | اور وہاں ایک مرد کو دیکھے
میں کہا اسکا کسب کیا ہوگا | شافعی اسطرح مرسے کہا
یا ہے خیاط یا ہے وہ نجار (بڑھئی) | میں کیا جا کے اس سے استفسار
بولا کرتا تھا پہلے نجاری | پہ کسب اب ہے میرا خیاطی (درزی گری)

## حکایت

یہہ حکایت ربیع ہے لایا | اہل صنعا سے ایک شخص آیا
شافعی اسکے تیں کہا پہچان | اہل صنعا کو ہے تو بولا ہاں
پھر کہا اسکو ہے تو آہنگر | بولا ہاں ای امام نیک سیر

## حکایت

بولتا ہے ربیع بھائی مرا | صحن مسجد میں ایکدن گذرا
کچھ دیکھا نہ تھا اسے وہ امام | یوں بلا کر کیا مرسے کلام
یہ سمجھتا ہوں ہی ترا بھائی | میں کہا ہاں یہ ہے مرا بھائی

## حکایت

بولتا ہے ربیع نیک صفات | شافعی با صفا کے وقت وفات
میں بویطی بھی مزنی ای آگاہ | بیٹھے تھے اور ابن عبد اللہ

ایک ساعت تک وہ دیکھا اور
اور فرمایا ای ابو یعقوب
تو مرے قید میں مر جائیگا تو
اور اسطرح بولا مزنی کو
کہ تیرا ہاتھ تو ایسا ہوگا
قیاس میں اس زماں ہوگا
ابن عبد اللہ کو کہا اس تو
ای محمد یہ بات رکھ تو یاد
مذہب پدر کے طرف اپنے
تو کرے گا رجوع میں سمجھے
اور کہا ای ربیع موجب
تو ہے نشر علوم اور کتب

سے بہت قیاس کرنے والا ۱۲

تنبیہ

متبسم ہووینگا مرا آخر | جوں کہا وہ یہ سب ہوا ظاہر

## خیابان ہفتم

در ذکر وفات و وصایائی رفیع الدرجات و منامات بشارت آیات کہ بعد وفات وے از اکابر انجاد مروی است

مزنی کہتا ہے وہ امام خیار | جب ہوا مرض موت سی بیمار
تھی ہوا میں کی بڑی شدت | تھا رواں اس سے خون باکثرت
میں عیادت کو جا کے عرض کیا | کیف اصبحت یا امام ہدا
تب وہ فرمایا صبح میں نے کی | بالیقیں اور رہنی میں ہی
اور کھاتا ہوں رزق اپنا میں | منتظر بیٹھے ہوں اجل کا میں

### تکمل

پوچھا اکبار پھر کہ ای استاد | کیف اصبحت تب کیا ارشاد
کہ کیا اسطرح میں صبح بجا | صدر ارتحال پر ز جہاں
دیتی بھائیوں کے بھی فراق سبب | اور پیتے ہو جام موت کے اب
اور اب حق کے پاس جاتا ہی | اور جزا بد عمل کا پاتا ہے
نہیں معلوم آہ میرا مقر | ہو وہ جنت میں یا بدار سقر
ہے جنت تو تہنیت ہی بجا | اور ہے دوزخ تو تعزیت ہی بجا
میں کیا عرض ای امام زماں | کچھ نصیحت مجھے تو کر اس آں
تب کہا وہ مجھے خدا سی ڈر | فکر رکھ آخرت کی دل اندر
اور رکھ موت کو تو پیش نظر | اور یہ یاد رکھ تو شام و سحر
کہ قیامت میں روبرو حق کے | بالیقیں ہوویگا قیام تجھے
کر تو ہر دم سی احتراز سدا | اور فرائض خدا کے کیجے ادا

دل شب وفات شافعیؒ کی
میں نے دیکھا ہوں خواب میں ایک
کہ صحرا میں ہیں شخص اک مجھ
ایسے ڈالیں ہیں جلد محمل
اور جنازے کو اسی کے رکھا
منہ مقصورہ سب کے تھیں لا
اور کوئی بولتا ہی ابھی رات
کو چلا ہی یہی جہاں سے وفات
جب ہوئی صبح میں کیا ہوں نظر
شافعیؒ کا جنازۂ اطہر
مثل اس شخص کے ہی لایا
اسپہ محمل بھی اک اڑایا ہی

گل

اور نعمان جو ہے انطاکی
اس طرح سے نکالا ہی بیت

ہو وے تیری لسان صدق سلا — اور ہو وے وفا عمل تیرا
شکر مولا ہو دطہارت تو — دائمًا حق ہو دتجارت تو
ہو محدث یقیں ترا قرآں — ہووے مونس ترا اسرار جہاں
خوف تیرا رہے ہمیشہ جلیس — حلم تیرا رہے وزیر و انیس
ورع تیرا رہے توکل جاں — اور دنیا کو جان تو زنداں
اور قرآن پاک کر لازم — اپنا سمجھا یہ جانیے دائم
جس میں ہو وینگے یہ صفات علا — اسکا ماوا ہے جنت ماوا
اک نگہہ بعد آسمان پہ کیا — اور عبرت سے ایک شعر پڑھا

گل

یوں ابو اللیث بولا نیک صفات — شافعیؒ کے یقیں وفا کی رات
میں نے دیکھا ہوں اسطرح بمنام — کہ کیا ہی وفات خیر انام
اور لاکر بمسجد جامع — غسل دیتے ہیں اسکو ہی سامع
اور کوئی بولتا ہی میرے سے — عصر کے بعد بس لیجا دینگے
جب ہوئی صبح میں سنا یہ بات — کہ کیا شافعیؒ جہاں سے وفات
اور جنازے کو اس معظم کے — بعد جمعہ سمجھ تو لاوینگے
وہیں آیا ہے دل میں میرے شتاب — عصر کے بعد میں سنا ہوں جواب
تھا تفکر یہی مجھے بضمیر — آیا ایسے میں جلد حکم امیر
شافعی کا جنازۂ طاہر — عصر کے بعد لائیو باہر
اسکے ہمراہ تا چلوں میں بھی — بس کیے حکم جیسے ویسا ہی

گل

بو علی ہی حسین جس کا نام — عبد رحماں سے یہ سنا ہی کلام

سکہ

کہ میں دیکھا بعالم رؤیا — ہوی قائم قیامت اب گویا
اور محشور ہیں خلایق سب — اور لیتا حساب سب سی رب
عرش سی اک ندا ہوی ہی تب — ابوعبداللہ کو لجاؤ اب
ابوعبداللہ میں جو ہیں جلیل — کرو جنت میں انکے ساتھ دخل
میرے نزدیک کوئی بیٹھا تھا — پوچھا میں کون ہیں وہ مجھ سی کہا
انمیں اول ہی مالک ابن انس — دوسرا سفیان ثوری اقدس
شافعی انمیں تیسرا اکمل — اور چوتھا ہی احمد حنبل رح

گل

بوالحسن بولتا ہی میں بہنام — پایا ہوں روایت شفیع انام
اور کیا عرض ای رسول خدا — اپنے نسخے میں شافعی یہ کہا

وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ کُلَّمَا ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ
وَغَفَلَ عَنْ ذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ

کیا ترے سے جزا ہی اس کو ملا — مجکو فرمایا تب شہ والا
کہ اسے موقف حساب اندر — نہ کرینگے کھڑا اہنیں ہی خطر

گل

احمد ابن محمد ای کامل — ابوعبداللہ سی ہی یوں نائل
کہ کہا شافعی جلیل الذات — بوارخانی سے جب کیا ہی وفات
بعض اخیار اس امام کیتئیں — خواب میں دیکھ کر یہ پوچھے ہیں
کہ خدا کیا ہی تیرے سات کیا — کہا رحمت سے مجھ کو بخش دیا
پوچھا پھر کس عمل سی بخشا رب — شافعی الحوتب کہا ہے تب
سرور انبیا پہ اے مسعود — بھیجا کرتا تھا میں جو پانچ درود

سب سی پہلے حق نے
مجکو اس سبب سی فرمایا
پوچھے وہ کون سی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنْ صَلّٰی عَلَیْہِ
وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنْ لَّمْ یُصَلِّ عَلَیْہِ
وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ اَنْ یُّصَلّٰی عَلَیْہِ
وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا اَمَرْتَنَا بِالصَّلٰوۃِ عَلَیْہِ
وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا یَنْبَغِی الصَّلٰوۃُ عَلَیْہِ

شب جمعہ وہ آخر رجب
تھا چار سن ہجری کا
دو صد و چار پس وصال کیا
نوش وہ شربت سب
فانی سی انتقال کیا
قرافی میں شہر مصر کے
اور قبر اس کی عصر کی
اس کی تدفین بعد
وات تھی اس کی مجمع البحرین
رضی اللہ عنہ فی الدارین

گلشن چہارم

## در مناقب امام المحدثین رئیس المحققین زبدۂ زمرۂ صدیقین شیخ اجل امام اکمل امام احمد بن محمد حنبل رحمۃ اللہ علیہ دریں گلشن ہفت خیابان است خیابان اول

### در نام نسب و تاریخ ولادت و رحلت آنحضرت

مجتہد چاردواں امام ہمام
رونق افروز ملت اسلام

رازدان حدیث پیغمبر
مہر اوج شریعت انور

در یکتائے بحر ورع و تقا
گوہر بے نظیر صدق و صفا

قدوۂ اتقیائے عالیجاہ
زبدۂ اصفیائے حق آگاہ

وارث علم احمد مرسل
شیخ آفاق احمد حنبل

رضی اللہ عنہ طاب ثراہ
جعل الجنۃ لہ مثواہ

یوں امام زماں جمال الدین
اپنی تہذیب میں لکھا ہے یقین

نام اس با صفا کا احمد ہے
پدر کا نام جا ل محمد ہے

اس کے والد کا نام ہے حنبل
ہے وہ ابن ہلال ای اکمل

باپ اس کا اسد ہے شیبانی
تھا مروزی وہ پہلے ای گیانی

بعد بغداد میں رہا آ کر
یہ نسب ہے صحیح اور اشہر

اور سمجھ اس امام کی کنیت
ابو عبد اللہ ہے ای با عزت

اپنی مادر کے تھا شکم میں جب وہ
آئے بغداد کو مرو سے تب

متولد ہوا وہ در بغداد
اک جہاں اس سے ہو گیا دلشاد

جب وہ مہر ہوا روشن
یک صد و شصت چار وال تھا سن

پھر اسی شہر میں کیا رحلت
تب جہاں کا وہ نور تھا وہ با عزت

بارہویں تھی ربیع الاول کی
دو صد و چہل و اک تھا سن ہجری

بعد اب سے عرب میں یوں جیا
شہرہ ایک شہرت ہے وہاں

تاریخ وہ محمود زماں و یکتا
سال میلاد و وفات عجب دیکھ

سال رحلت آں خدا آگاہ
شد رحم صاحب جنان الہ

### خیابان دوم

در ذکر علوم کی علم ہوا از

اکابر محدثین و علما و فقہا
اسلام میں اساتذہ کرام و شیوخ

حدیث کی قدوۂ امام
ذکر تہذیب میں ہے یوں مجمل

اس کے استاد کئی ہیں احمد حنبل

طلب علم کے لئے بے بیم — گیا کوفہ و بصرہ و حرمین

اور گیا ہے سوئے جزیرۂ شام — اور سوئے یمن بحمد للہ تمام

اُن کے علما سے مستفید ہوا — اور روایت حدیث کی بھی کیا

اوستادوں میں اسکے بہ اختیار — اور شیوخ حدیث بے تکرار

اک براہیم ابن خالد جان — کہتے صنعانی جس کو ای ذیشان

اور براہیم ابن سعد دوم — جس کو کہتے ہیں زہری ہاں توہم

ابن شماس تیسرا ابراہیم — تھا سمرقندی جوای باتکریم

اور داؤد ابن مہران ہے — اور ابن سعید ریحال ہی

اور سفیان بن عیینہ بھی — اس کا ہے ایک اوستاد ذکی

اور صنعا میں وہ امام ہدا — عبد رزاق سے حدیث سنا

از براہیم بن حکم بہ عدن — اور بہت عالموں سے بھی بہ یمن

اس کو اخبار کی سماعت ہے — اور ان سے کیا روایت ہے

شافعی رح سے روایت اخبار — بھی کیا ہے وہ زبدۂ ابرار

شافعی رح کے وہ خاص یاروں سے — ہے تلامیذ و دوستداروں سے

کرتا تھا شافعی کا بس اکرام — اور مصاحب تھا اسکا صبح و شام

اس کی صحبت کیا تھا وہ لازم — تاکہ وہ مصر کا ہوا عازم

## گلِ ہشتم

در بیان بعض یاران و شاگردان آنجناب کہ از وے روایت حدیث کردہ اند

اور بہت سے محدثین کبار — حافظان حدیث و راوی آثار

جوں بخاری امام شیخ جلیل — جو محمد ہے ابن اسماعیل

مسلم شہیر

ابن حجاج جو ہیں نیشاپور

جو تھا ساکن ... نی

ابو داؤد امام ترمذی

ابو داؤد ... بھی

اور عبد اللہ جو تھا اسکا پسر

اور سوا ان کے عالماں بھی دگر

نقل اس سے حدیث کرتے ہیں

اسناد و اسکی ذکر کرتے ہیں

تکملہ

خیابان سوم

در مدح و ثنائے آں امام

ہمہ کردہ اند علمای کرام

وقت تاریخ نظام تر زبان بود

اسطرح ہوتا ہے عبد اللہ

... آگہ

یعنی ابن ... منصل

... جلیل

...

بیٹھا احمد بھی تھا وہاں آ کر / لوگ ہنسنے لگے ہیں کچھ سنکر
تب غضبناک ہو کے اسماعیل / یوں کہا ان کو زجر سے بے قیل
جہاں بیٹھا ہو احمد حنبل / وہاں ہنستے ہو تم ادب سے نکل

گل

اور اسی سے ہے نقل اے اکرم / جب تھی احمد کی عمر تیس سے کم
گذرا اک روز نزد اسماعیل / اٹھے مجلس میں کر کے سب تبجیل
یہی ہر شخص اس کو کہتا تھا / یہاں تشریف لائیے خالی جا

گل

اور اسحٰق راہویہ کا پسر / نقل کرتا ہے یوں وہ نیک سیر
کہ زیحییٰ سنا ہوں میں یہ کلام / کہ یہی احمد یقیں ہمارا امام

گل

یوں کہا حرملہ بن یحییٰ نے / میں سنا شافعی یہ کہتا تھا
آیا بغداد سے نکل کر میں / نہیں چھوڑا وہاں کسی کے تئیں
افقہ و اورع ازہد و اکمل / اعلم و اتقی ز احمد حنبل

گل

ابوبکر مروزی یوں بولا / پاس ابو ثور کے میں بیٹھا تھا
مسئلہ اس سے کوئی آ پوچھا / یوں ابو ثور اسکو فرمایا
کہ ہمارا امام شیخ اجل / ابو عبد اللہ احمد حنبل
کیا اس مسئلے میں یوں ارشاد / مسئلہ بولتا تھا وہ رکھ یاد
بولا یحییٰ بغیر احمد میں / جامع کل خیر دیکھا نئیں
دیکھا سفیان بن عیینہ کو / اور سمرہ بن ربیعہ کو



عبد رزاق اور وکیع دیکھا
اور نعیم بن ولید سے بھی ملا
اور بہت علموں سے ان کے سوا
مثل احمد کے نا نہیں دیکھا
فقہ اور زہد و ورع و فہم علوم
مثل احمد نتھا کسے معلوم

گل

نقل بوبکر یوں کیا ہے ٹھیک
ایکدن بو عبید کے نزدیک
مسئلہ دین کا میں اک بولا
مجھ سے کوئی پوچھا تو یہ کس سے سنا
میں کہا اس سے یہ سنا ہوں یقیں
کوئی بڑا جس سے مشرقین میں نہیں
ابن حنبل امامی فرودہ تحقیق
سن کیا بو عبید بھی تصدیق

گل

اور کہتا ہے احمد ابن سعید
کوئی جو انکو نہ دیکھا میں زنہار
غیر ذات امام دین احمد
اور علما سے دیں حق آیا یار
اور احادیث مصطفیٰ معدود
وہ کتاب شریف ای دلبر
ہفت صد و نیم لک حدیثوں سے
چن احادیث اسمیں جمع کیا

وارثی سے جو مشتہر ہے رشید
کہ ہوا حفظ حدیث کا لسیار
روح اللہ روح الامجد
اس کی مسند ہے مشتہر بسیار
اسمیں ہیں تیس ہزار سے افزود
ہے بہت سے کتب کی جامع تر
بلکہ زائد ہے اس سے بھی اس نے
ہے وہ مجموعہ اس کے نہ دیکا

گل

ابو زرعہ کہا ای نیک آئیں
بالیقیں مثل احمد حنبل
بولا در علم و زہد و فقہ اتم

کہ نہیں دیکھے میرے چشم کہیں
پوچھے کیا علم ہیچ ای اکمل
اور سب نیکیوں میں ای اکرم

گل

اور ادریس ابن عبد کریم
کہ بہت عالموں کو میں دیکھا
اور سوا ان کے اہل علم کثیر
ابن حنبل کی کرتے تھے تکریم
ابی حاتم کا بولتا ہے پسر
ابن حنبل سے جو رکھے الفت
نوح ابن حبیب فرد شہیر
سن ہجری تھا کہ صد و نود

اسطرح بولتا ہے سن ای ہیم
مثل ہیثم و مصعب و یحیی
اہل فقہ و حدیث با توقیر
کرتے اسکو سلام با تقدیم
میں سنا ہوں زہد و جود اکثر
جانیو اسکو صاحب سنت
نقل کرتا ہے اسطرح ای خیر
آٹھ سال اسپہ زاید ای امجد

ہے مذہب حنفیہ اندر
ایک ان میں خجستہ
حنبل احمد نیکا دے
بیٹا تھا سب مناقب تھے آراستہ
جمع اہل حدیث کی تعلیم
انکو فقہ و حدیث عمیم
کیا خوبی سے وہ ابو جہ علا
اور مناسک میں و الشان
فتوی انکو لکھتے تھے وہ دید
ابو اسحق شیخ فرد وحید
نقل کرتا ہے بولا ابن سعید
احمد حنبل
گر عصر اکمل
پاتے ایسے ائمہ ای مالک
یعنی اوزاعی ثوری ای سالک
لیث ابن سعید ای مقبل مرد
آئینہ
ہوتا ہے سمجہ مرد
سب میں ہوتا

خیابان چہارم
در زہد و قناعت و ورع و تقوی آں پیر اوج ہمت

نقل ہے از محمد ابن سعید
کہ مرا تھا کبھی جو میں ای شہید
تھا خراسان بیچ اک جو مرید
اسکو لکھا یوں پیر لیکے کہا
اک بضاعت خرید کر لیجا
میں یہ نیت کیا بدل ای پیا
نفع اس سے ملیگا جو میرے تئیں
ابن حنبل کو دیونگا وہ میں
نفع اس سے مجھے دس ہزار درم
لے گیا اس کے پاس میں ہر دم
کیا منت سے میں بہت اکرم
سن کہا وہ مجھے جزاک اللہ

پوچھے وہ کیا کرے ہے شاغل تو | تابعین میں امام احمد کو
کہا ہاں او یوں کہا بہ ثور | دیکھ اس باتیں تو کر ٹک غور
کہ ہے ثوری تو ہے افقہ و اکمل | احمد ابن محمد حنبل

## گلدستہ

شیخ عطار قدوۂ رہبر | قدس اللہ سرہ الانور
یوں لکھا ہے کہ احمد حنبل | اہل سنت کا شیخ ہے اکمل
اور اہل حدیث کا تھا امام | ورع و تقوی میں تھا بلند مقام
نہ ریاضت میں تھا کوئی اسکا نظیر | تھی کرامت میں اسکو شان کبیر
اور وہ صاحب فراست تھا | نزد حق مستجاب دعوت تھا
اسکے انصاف سے سبھی اقوام | تھے بدل اس کے قائل اکرام
ابو داؤد بولتا ہے یقیں | ساتھ احمد کے بیٹھتا ای میں
مجلس آخرت ہے بے ہوکس | ذکر دنیا نہیں تھا ان کے پاس
اور سدا وہ کلام تشبیہ سے | تھا مبرا کمال تنزیہ سے
نقل ہے ایک روز اسکا پسر | ذکر کرتا تھا یہ حدیث مگر

## خَمَّرْتُ طِينَةَ آدَمَ اَرْبَعِيْنَ صَبَاحًا

کہتے ہیں ہاتھ اپنا وہ فاخر | تب کیا آستین سے باہر
یوں کہا وہ امام اسکو تب | کر ید اللہ تو کہیگا جب
کر اشارہ نہ ہاتھ سے زنہار | احتیاط ہمیں کیجئے بسیار
اور کہتے ہیں وہ امام ہمام | تھا ملاقی بہ اولیائے کرام
مثل ذو النون شیخ مصری سے | بشر حافی شیخ بصری سے
شیخ معروف قطب دوراں سے | اور کئے اولیا ذیشاں سے

ہے مجھے وسعت وغنا فی الحال
ردکیا اور نہیں لیا وہ مال

گل

اور اسحٰق ابن موسیٰ سے
نقل اسطرح آئی ہے سنئے

اموال یکبار مال بھیجا تھا
پاس میرے بھی یہ پیام کہا

کہ یہ اہل حدیث پر قسمت
کیا قسمت لئے دے یا عزت

احمد حنبل اس سے کر انکار
آپ اس سے نہ کچھ لیا زنہار

گل

بولا حماد از برائے حسن
ابن عبد العزیز ای مومن

زر خالص کے ایک لک دینار
آئے میراث مصر سے یکبار

تھیلیاں تین اس سے ای مہتر
الف دینار تھے ہر اک اندر

بھیجا ہے نزد اس امام ہمام
اور ظاہر کیا ہے یہ پیغام

کہ اجابت ہے یہ زمال حلال
خرچ کیجے اسے یہ اہل وعیال

وہ کہا اب ہے مجھے نہ حاجت ہے
جو ہے مجھ پاس وہ کفایت ہے

اور لکھا ہے امام غزالی
روح اللہ روحہ العالی

شیخ سری شیوخ کبار
بھیجا احمد کے پاس کچھ اکبار

اور بھیجا پیام ای رہبر
کر قبول اس کو اور رد مت کر

بالیقین آفت اجابت سے
آفت رد ہے سخت تر سنئے

اس لئے رد کیا ہوں وہ بولا
ہے مگر پاس قوت اک مہ کا

گل

شیخ عطار عارف اکمل
یوں لکھا ہے کہ احمد حنبل رح

گرچہ بغداد میں تھا ای دلشاد
پر نہ کھاتا تھا غلہ بغداد

اور کہتا تھا یہ ابن نعماں
سے کہا تھا وقف عیاں
عالی دلیل یہ سے کچھ وہ بھیجا آیا
بیٹے موصل کو سے منگوا آیا
اور آیا وہاں سے نان
اور اس کے لئے پکاتے نان
اور کھاتا تھا وہ امام زماں
اس کو کھاتا تھا اک اس کی
نام صالح [illegible]
سکتے ہیں اصفہان [illegible]
اصفہان کی یہ نقل قضا [illegible]
تھا مسلط وہ اس پر عجم
و کو رکھتا ہمیشہ وہ صلہ
اور رکھتا تھا تجارت سے کرم
اور زیادہ تھا وہ وسعت
نہیں سوتا تھا شب کو بارہ [illegible]
اور بنایا تھا اک مکان [illegible]
اور نہ دربان کو رکھا اس پر

دیکھو یہ حال اسکا وہ ای یار
بولا ہے پاس میرے کچھ دینار
بے تکلف مرے سے وہ لیجے
اپنی حاجت میں صرف اسکو کیجے
بولا اک شخص سے میں گر یہ قبول
کچھ کیا تب یہاں کیا ہو قبول
مجکو اجرت ملیگی اسکی جب
ایک کپڑا خرید لونگا تب
اور بناؤنگا اک قمیص و ازار
ہیں نہیں مجکو ضرور یہ دینار

نقل

نقل ہے اور ہیں کہے جو خواہر
ایک برچھی تھی اور حمید دگر
پوچھا احمد سے کون عاقل تر
بولے برچھی ہے بالقدر شہر

بیٹھا اسمیں وہ تمامی رات — آتے پاس اسکے سب ذوی الحاجات
اذن کی بھی نہتی کسے حاجت — تھی یہی ایک سال تک عادت
بعد اک سال کے وہ بحر صفا — کر دیا ہے رضا سے ترک قضا
گھر میں احمد کے الغرض یکروز — ایک روٹی پکائے ای فیروز
پاس احمد کے لار کھے وہ جب — پوچھا کیا ہے حقیقت اسکی تب
بولے آٹا تراہی ہے ای خبیر — گھر سے صالح کے آئے ہیں خمیر
بولا تا ایک سال سو راضی — صالح تھا اصفہان کا قاضی
ہو جو روٹی میں اسکے گھر کی خمیر — میں نہ کھاؤنگا وہ بغیر نکیر
پوچھے پھر کیا کریں یہ روٹی ہم — تب دیا یوں جواب وہ اکرم
کہ اگر کوئی آکریگا سوال — پہلے اسکو کہو حقیقت حال
کہ ہے احمد کے گھر کی یہ روٹی — ہیں ملی ہے خمیر صالح کی
گر وہ سائل قبول اسکو کرے — دیجو روٹی یہ بولکر پہلے
اتفاقاً ہیں گذرے دن چالیس — کوئی سائل نہ آیا ہے ای نفیس
بعد ازاں اک کنیز احمد کی — ڈالی دجلہ میں وہ بجا روٹی
جب ہوا اس خبر سے وہ آگاہ — کہتے ہیں جب تلک رہا زندہ
مچھلی اس کی نہ کھایا یہی وہ امام — رضی اللہ عنہ بالاکرام

نقل

اور سفیان بن عیینہ پاس — پھر سماع حدیث خیر الناس
آتا جاتا تھا وہ خرد آگاہ — نہیں آیا ہے ایک دن ناگاہ
اپنے شاگرد ایک کو سفیان — کیا اس پاس پھر خبر رواں
دے کسی کو لباس وہ اپنا — اپنے گھر میں برہنہ بیٹھا تھا

بولا اس سے کہ مرا پیغام | کیا اس سے نکاح پس وہ امام
تذکرہ میں ہے اولیاء کے لکھا | ابن حنبلؒ کے پاس کوئی جا
کرتا تھا باب فقہ بیچ سوال | دیتا اسکا جواب وہ فی الحال
گر حقائق میں پوچھے کوئی اگر | کرتا تحویل بشر حافی پر
کیا توکل ہے پوچھے وہ بولا | رزق میں ہو دیں معتمد بخدا
اور محبت ہے کیا اسے پوچھی | تب وہ فرمایا اسطرح اسنے
کہ بشر جب تلک رہے جیتا | میں نہ اسکا جواب بولونگا
پوچھے پھر زہد کیا ہے ای رہبر | بولا ہے زہد تین قسموں پر
قسم اول ہے زہد زہد عوام | جانئے ہے وہ زہد ترک حرام
اور زہد خواص با اجلال | ہے زیادت کا چھوڑنا ز حلال
عارفونکا ہے زہد وہ سمجھو | حق سے جو کچھ کہ چھوڑ دیں اسکو

## گل

اور کہا ہی وہ امام خیار | میں جماعت کے ساتھ اکبار
آئے حمام میں ہونگے سب | نہ برہنہ ہوا مگر میں تب
یہ حدیث شریف رکھ منظر | بالیقین میں کیا عمل اسپر

مَنْ كَانَ يُؤْمِنُ بِاللهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ فَلَا يَدْخُلُ
الْحَمَّامَ إِلَّا بِمِئْزَرٍ

اور اسی شب میں خواب میں دیکھا | ایک قائل مجھے کہا ایسا
تجکو ہووے بشارت داور | کہ عمل جو کیا تو سنت پر
حق تجھے اس لئے ہی بخشدیا | اور تجھے خلق کا امام کیا
پوچھا میں کون ہے تو کہا ای خطیا | بولا میرے سے وہ ہوں میں جبرئیل

خیابان پنجم در بیان زہد و عبادت و ورع
و مجاہدات و کرامات
بعضے مناقب
آں مستجاب الدعوات
ابن خلکان نے یوں کیا ہی رقم
اپنی تاریخ بیچ ای اکرم
بیٹا احمد کا جو تھا عبداللہ
اس طرح بولتا ہی ای آگہ
کہ مرا باپ صاحب اجلال
تھا معمر تیسی ای سال
وہ باین عمر ڈیڑھ سو رکعت
پڑھتا تھا روز و شب ای با عزت
اور ہر دن تلاوت قرآن
کرتا تھا ایک سبع با عرفان

## گل

بولا احمد کی درود عفو تعظیم
میں کیا ایک بار با تسلیم
اس لیے میرے تئیں یہ بخشا رب
دوستان خدا کا کرو ادب

گل

اور میری ہی کتاب نزہۃ
لایا ہے یہ حکایت خوش تر
والدہ اک جوان کی تھی بیمار
بولی اپنے پسر کو وہ ناچار
کہ اگر تو مری رضا چاہے
پاس جا تو امام احمد کے
عرض کر اس سے تا کرے وہ دعا
تا کہ برکت سے اس کے پاؤں شفا
تنگ آئی ہوں اس مصیبت سے
آج تا ایسی مرض کی زحمت سے

اور میری حیواۃ حیوان میں — یوں لکھا اس امام کی شان میں
کہ سنا جب احمد حنبلؒ — ایک فرد جلیل شیخ اجل
ماوراء النہر میں رہتا ہے — تین احادیث یاد رکھتا ہے
کر سفر اس سے جا ملا ہے امام — وہ کھلاتا تھا ایک سگ کو طعام
احمد اس شیخ کو سلام کیا — شیخ سنکر اسے جواب دیا
تھا کھلانے میں سگ کے وہ مشغول — دیکھ احمد ہوا یہ دل میں ملول
جب فراغت ہوئی آئے حاصل — ابن حنبل طرف ہوا مائل
اور بولا کہ یہ مجھے ہے گماں — آیا خطرہ یہ تیرے دل میں یہاں
کہ میں کتے طرف رہا راغب — نہوا ملتفت ترے جانب
میں کہا ہاں یہ دل میں پایا — تب وہ شیخ جلیل فرمایا
کہ حدیث ایک ابو زیاد مجھے — بولا او روہ سنا تھا اعرج سے
بو ہریرہ سے وہ سنا یہ خبر — وہ سنا از جناب پیغمبرؐ

مَنْ قَطَعَ رَجَاءَ مَنْ ارْتَجَاهُ قَطَعَ اللّٰهُ مِنْهُ رَجَاءَهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فَمَا يَلِجُ الْجَنَّةَ

اور کتے نہیں ہیں یہاں پر — نہیں اس سگ کو جا کہیں دیگر
قصد میرا کیا وہ سگ ای رشید — میں نہ چاہا کہ کاٹوں اس کی امید

گل

کہتے ہیں ایک روز وہ رہبر — وضو کرتا تھا بیٹھ دجلے پر
وضو کرتا تھا ایک شخص دگر — برکنارا اس امام کے اوپر
دیکھکر اس امام کو با ادب — نیچے آکر سری جا یہ بیٹھا تب
جب ہوا اس کو تو اکیں دیکھو — پوچھے حق کیا کیا ہے تیرے سے

وہ جواں اپنی ماں سے یہ سنکر
ٹھوکا ہے اسکے گھر کے در کو جب
بولا محتاج ہوں میں ای رہبر
اور بولا از مدت بسیار
مجکو خدمت میں تیری بھیجی ہے
سنتے ہی یہ نشاں کرامت کے
کیونکہ چھپا تھا وہ سدا یہ بات
الغرض اس جواں کے تئیں بولا
بعد ازاں غسل کرکے وہ بے نیاز
وہ جواں جاکے جبکہ پہنچا گھر
اس کی یمن دعا سے جلد خدا

جاکے پہنچا ہے اس امام کے گھر
پوچھا اندر سے کون ہے وہ تب
کھول دروازہ تب تو کھولا در
میری مادر ہے سخت تر بیمار
اور دعا وہ ترے سے چہتی ہے
ہوئے ظاہر جبیں پہ ہیں اسکے
لوگ پہنچے نہ جانیں کچھ حالات
جا تو اب اپنے گھر وہ پھر کے گیا
ہوا مشغول در دعا و نماز
جلد اٹھا اس کی ماں سے کھولی در
صحت کاملہ اسے بخشا

## گلدستہ

اور اسی میں لکھا ہے وہ امجد
ایک جنگل میں گم کیا تھا راہ
وہاں اعرابی ایک مجھ سے ملا
بات سنتے ہی یہ وہ رونے لگا
نان جو میرے پاس تب اک تھا
سخت برہم ہوئے وہ امجد
کیا تو اب کرکے قصد بیت اللہ
کہ خدا راہ تجھ کو بتلاوے
اس سبب سے ہی گم کیا ہے راہ
پس یہ سنتے ہی آتش غیرت

کہ کہا یوں امام دیں احمد
اس سفر میں نہیں تھا کوئی ہمراہ
اس سے راہ کو پوچھا ہے میں پوچھا
میں یہ سمجھا کہ ہوگا یہ بھوکا
جلد میں اس کو اسکے آگے رکھا
اور مجکو کہا کہ اے احمد
نہیں راضی ہے اسپہ ای آگاہ
کس لیئے پوچھتا ہے دوسروں سے
جو کہ چاہتا ہے حق سے ہی تو چاہ
سلگی ہے دل میں میرے با سرعت

ای خالق شہاں
میں کہا تب ای صاحب جاں
بندگان تیرے ایسے پنہاں
حال چھپتا ہے خلق سے پنہاں
ایسے جنگل میں رہتے ہیں پنہاں
تب کہا وہ بزرگ ای احمد
کیا تو کرتا ہے فکر یوں بیجا
ایسے بندے ہیں حق تعالیٰ کے
کہ میں گر سوال وہ حق سے
آسمان و زمیں کو کردے زر
زر ہی کر دیویگا یقیں اور
سنتے ہی یہ آسمان و زمیں
بس یہ سنتے ہی میرے دونوں
زر خالص بنے میں انکو دیکھا جب
تھے درخشاں
بیہوش ہوگیا ہوں تب
از افاقہ میں پایا ای عزیز
کہیں سے ہوا آواز

کہ ای احمد حذر بہت کیجے / اور بحفوظ قلب کو رکھئے

کہ یہ بندہ مرا اگر مجھ سے / بالیقیں بات یہ کہیو جا سے

کہ زمیں سے سما بزمیں / ماروں البتہ ماروںگا یقیں

## نقل

تذکرہ میں ہے اولیا کی لکھا / ایک شاگرد امام احمد کا

اس کے گھر سے جو نکلا تھا پھرا / گھر سے لاشا راہ میں ڈالا

اس کو فرمایا وہ امام ہمام / کہ کیا کیوں تو آہ ایسے کام

نہیں ہے اب جواز میرے تئیں / کرنا تعلیم علم تیرے تئیں

راستہ مومنوں کا سن ای یار / ایک ناخن کے گرچہ ہو مقدار

بند کرنا تجھے نہیں جائز / کام ایسا نہ کر کبھی ہرگز

اور اسی تذکرہ میں ہے یہ بات / ایک شب وہ امام نیک صفات

ایک شاگرد کو کیا ہے عطا / کوزہ پر آب ایک پانی کا

اور دیکھا ہے صبح کو وہ شتاب / کہ تھا ویسا ہی کوزہ وہ پر آب

پوچھا پانی نہیں ہوا کچھ کم / کہا وہ کیا کروں میں ای اکرم

بولا ہوتا وضو سے تو نہ راز / اور کرتا ادا نماز و نیاز

ورنہ تعلیم علم کس خاطر / علم بہر عمل ہے ای ماہر

## نقل

اور اسی تذکرہ میں ہے یہ رقم / وہ امام زمن بسوز و شمیم

اک پیالہ یہ نزد دکاندار / گروی رکھا تھا ایکبار آیا نہ

پھر چھڑانے گیا اس کو جب / دو پیالے رکھا وہ لا کر سب

اور کہا کونسا ہے تیرا لے / کہ پہچانت نہیں پڑتی ہے مجھے

دیے پیالے امام پر بھی آہ / مشتبہ ہو گئے ہیں تب ناگاہ

پس وہ مرد و پیالے چھوڑ دیا / اور نہ ان کا ایک بھی نہ لیا

## نقل

اور مزنی یہ نقل ہے لایا / کہ مجھے شافعی نے یہ فرمایا

نزد ہارون میں گیا ہوں جب / ظاہر اس سے کیا تھا یہ مطلب

ایک حاکم ضرور ہے یمن / مجھ سے ہارون نے کہا یہ سخن

کر جلیس وکل تیرے بہر خدا / کر پسند اس کو ہی میں بھیجوں گا

گھر کو آیا میں جب وہاں سے نکل / دیکھا بیٹھا ہے احمد حنبل

اس سے ظاہر کیا حقیقت حال
کہ قضائے یمن کے خاطر میں
چل خلیفے کے پاس شافعی نے
دیا مجھکو جواب وہ دانا
ہے اسی واسطے تو کچھ معلوم
اور پوچھتا ہے آہ اب تو مجھے
شافعی بولا میں یہ سن گفتار

اور بولا ای مرد فرخ فال
اب کیا اختیار تیرے تئیں
تا مسلط کرے قضا پہ تجھے
کہ ترے پاس یہ مرا آنا
کہ کروں اقتباس نور علوم
کہ گرفتار اس قضا میں کرے
منتشر سارا اس سے ہو گیا سب حال

## خیابان ششم

در بیان آفات فراوان و بلیات بے پایاں کہ بسبب عدم اقرار قدوۂ اخیار بخلق قرآن از احکام جفا کار و اہل اعتزال بد شعار بر سر وے آمد

نقل کرتے ہیں جب ہوا ہارون
سر اٹھائے ہیں سارے معتزلہ
اہل سنت پہ غلبہ کر آخر
لیا مامون عقیدۂ باطل
کہتے ہیں غیر احمد حنبل رح
چاہا ہے یہ اہل اعتزال تمام
مامون ترغیب سے انہیں کے وہیں
ان کی ترغیب سے ہی حکم کیا
احمد اس بات سے ہوا آگاہ
اور کیا عرض اسطرح کہ اے رب

حاکم اسکا پسر ہوا مامون
پائے مامون کے پاس عزت و جاہ
اپنے مذہب کو کر دئے ظاہر
خلق قرآں کا ہوا قائل
کوئی بغداد میں نہ تھا اکمل
کہ موافق ہوا ہے ساتھ امام
ہے بلایا وہ با صفا کے تئیں
کریں حاضر یہاں یہ اسکو لا
اس کے شر سے لیا خدا کی پناہ
ایک ایسا سبب تو کر دے اب

اور نہ مامون ہنوز پہنچی تھی
اور اسی وقت وہ امام کو
اور اسی وقت تھا خارج بغداد
سر پہ تیغ ... جب
توڑ کے مامون کے پاس ... طلب
مر گیا مامون ... بسم اللہ
تب کہا وہ امام ...
اب تو کل کیا ...
پس بلا شک ...
ابھی بغداد کو نہ پہنچے تھا
جلد مامون گیا ہے از دنیا
یہ اسے وہ ...
وہ خلافت کا امر ... استقرار
پائے تنگ و ...
بھیجے احمد کو قید میں ...
دو برس تھا ...

پیرہن تب تھا ایک پہنا ہوا
جلد تر وہ نکال مجکو دیا
اور اس خط کا مجھے جواب لکھ کر
مصر کو میں سوار ہو کے شتاب
اور لیجا شافعی کو پہنچایا
شافعی دیکھ مجکو فرمایا
کیا دیا تجھ کو احمد حنبل
میں کہا پیرہن قمیص ای اکمل
شافعی بولا مجکو وہ دیکر
وہ قمیص اپنی آب میں تر کر
اسکا پانی نچوڑ مجکو دے
تا کہ ہوں میں تبرک سے بہرہ ور

نقل

نقل ہے بیہقی نے فرمایا
سنا سلمہ سے جو کہ اسنے کہا

بولتا ہے ربیع یوں ای یار
شافعی قدوۂ اولی الابصار

جب گئے تو مصر سے روانہ ہوا
میں بھی تھا ہمرہ رکاب اسکا

ایک مکتوب شافعی نے لکھا
نامہ وہ ہات میں مرے دیا

اور فرمایا یوں کہ احمد کو
یہ رقیمہ لیجا کے پہنچا تو

مصر سے جب گیا ہوں میں بغداد
گیا احمد کے پاس ہو دلشاد

صبح کی وہ نماز پڑھتا تھا
میں بھی ساتھ اسکے وہ نماز پڑھا

جب کے فارغ ہوا وہ نیک اسلوب
میں دیا اسکے ہاتھ وہ مکتوب

پھر کہا شافعی امام ہمام
یہ رقیمہ تجھے دیا ای امام

جب پڑھا اس کو احمد حنبل
ہو گیا اشکبار ای اکمل

میں کیا عرض اسسے ای اکرم
کہ وہ اس خط میں کیا کیا رقم

بولا ایسا لکھا ہے مجکو اب
کہ یہاں خواب میں مرے اک شب

کیا ارشاد احمد مرسل
کہ تو یہ لکھ یہ احمد حنبل

کہ پیمبر تجھے کہا ہے سلام
اور لیجا سلام ہے یہ پیام

کہ یقیں عنقریب ای احمد
تجھ پہ آویگی اک بلائے اشد

امتحان ہے یقیں وہ تیرے ساتھ
صبر کر تو بہت دراک آفات

دیوینگے رنج وہ سر جان کو
کہ تو مخلوق بول قرآں کو

تو نہ ہرگز قبول کر یہ بات
بلکہ کر لے قبول وہ آفات

حشر میں تیرے علم کو ڈور
ہاں کریگا بلند اور برتر

میں کہا واقعے کو یہ سنکر
کہ بشارت ہو تجکو ای رہبر

تو یہ پایا ہے نعمت عظمی
یہ بشارت ہے دولت کبری

جب یہہ پہنچی بشارت نبوی
قلب احمد کا ہو گیا ہے قوی

## گل

راوی کہتا ہے معتصم باللہ
جب خلیفہ ہوا ہے اور گمراہ

ابو داؤد کا پسر احمد
کہ وہ معتزلی ہو گیا تھا اشد

یہہ یہ اندیش تب ہوا قاضی
کر بہت معتصم سے ہمرازی

ابن حنبل کیتیں بلانے پر
آہ اسکو بہت ستانے پر

معتصم کو بہت ہی پھسلایا
اسکو دام فریب میں لایا

الغرض معتصم کے فرمان سے
ابن حنبل کو لائے زنداں سے

جو دیا تھا خبر وہ اعرابی
حسب حکم محمد عربی ﷺ

بعد بچیس روز ابی ماہر
حادثہ آہ یہہ ہوا ظاہر

احمد ابن مرج کہا ہے جان
کہ جب آیا ہے وہ امام زماں

پاس تھا معتصم کے میں اسوقت
کرسی زر پہ وہ کیا تھا نشست

بولا کرتا ہے زعم جو بدوام
کہ کرے جارحہ سے حق ہے کلام

لاؤ دیسے کو پاس میرے اب
گئے احمد کو اسکے آگے تب

پہنا تھا اک قمیص تب وہ نیک
اوڑھا تھا طیلسان ازرق ایک

یاد نہیں اسکے چار تھی زنجیر
پوچھا دیکھ اسکو معتصم کی ہیں

کیا ہے کہہ تو ہی احمد حنبل
ہیں ہوں ہاں بولا وہ امام اجل

پھر کہا کیا تو بولتا ہے سدا
غیر مخلوق ہے کلام خدا

بولا ہاں ہے یہی مرا مقصود
رشتہ بداء کہا الیہ یعود

پوچھا کیا ہے سند یہہ عقیدے پہ
بولا قرآن و قول پیغمبر

پوچھا کیا ہے حدیث مصطفوی
بولا احمد کہ ہے حدیث یہی
عبد رزاق سے روایت ہے
از معمر اسے سماعت ہے
وہ سنا ہے زبان سے زہری
اور زہری سنا ہے سالم سے
باپ سے اپنے ہے سنا سالم
پدر اسکا ہے حضرت عالم
خاتم الانبیا کہا ہے خبر
ہے یہی وہ حدیث پیغمبر
ان اللہ تعالیٰ کلم
موسیٰ علیہ السلام یوما
الف کلمۃ وعشرین
الف کلمۃ وثلثمائۃ الف
کلمۃ وثلثۃ عشر کلمۃ
وکان الکلام من اللہ

تعالیٰ والاستماع من موسیٰ علیہ السلام فقال
موسیٰ ای ربّ انت تکلمنی ام غیرک قال اللہ
یا موسیٰ انا اکلمک لا رسول بینی وبینک

معتصم سنکے یہ کہا اسکو — کہ نبی پہ کیا ہے بہتان تو
ابن حنبلؒ کہا معاذ اللہ — کون تہمت کرے گا یہ گمراہ
جانے بارے اگر اسے تہمت — کیا تو کہتا ہے اندریں آیت

لَاَمْلَاَنَّ جَهَنَّمَ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ

معتصم بولا اپنے علمائے سے — کیجو تم مناظرہ اُس سے
تب کہے اسکو اب تو قتل ہی کر — خون ہے اسکا ہمارے گردن پر
راوی کہتا ہے تین دن آیا — کئے اس سے مناظرہ بسیار
ہوا آخر امام ہی غالب — ہوگئے سب وے خاسر و خائب
معتصم حکم یوں کیا ہے تب — کہ کریں ضرب اس امام کو اب
آہ وہ ہاتھ اسکے تب باندھے — تازیانے سے مارنے کو لگے
بولتے تھے وہ گنج عرفاں کو — کہ تو مخلوق بول قرآں کو
بولتا تھا وہ میں نہ بولونگا — لب پہ یہ حرف سے نہ کھولونگا
مار یہ اسکے صبر کرتا تھا — حق کہا یاں کلام و ہر تا تھا
یافعی بولتا ہے در طبقات — مار یہ جو اس امام کو ہیہات
دو صد و بیست ان تھا سن ہجری — عشرہ ثالثہ تھا در رمضان
شافعی اسکے آگے حق سالی — نوش فرما ہوا ہے جام وصال

شیخ عطار عارفِ اکرم
ابن حنبل کو جبکہ زنداں سے
ایکدن بات اسی خلیفے کا
کہ تو رکھ استوار اپنا دل
آہ دزدی کیا تہا میں یکبار
نہیں اقرار میں کیا ہرگز
تھا میں حالانکہ محض باطل پر
تو تو ہے حقیہ ای امام بحق
یہہ کلام اس امام کو ہو معیں

یوں کیا تذکرہ میں اپنے رقم
لے چلے ہیں طرف خلیفے کے
پیش آکر اس امام کے یہ کہا
بہی ہو صبر و شکیب میں کامل
مجکو مارے ہیں چوب یکہزار
اور کیا صبر سب ہوئے عاجز
دیا آخر خلاص وہ داور
رنج پہ صبر ہے تجہے الیق
اسکے دلکو وہیں دیا تسکین

## گل

ابو جعفر کہا ہے ای ای خبیر
حکم ماموں سے لاتے ہیں جس حال
پہلے رود فرات پہ گذرا
میں کہا ای امام فرخ پے
مومنوں کا تو مقتدا ہے اب
گر تو قرآں کو بولے اب مخلوق
اور اگر اس سے تو کرے انکار
گر خلیفہ نہ مارے تیرے تئیں
موت ہرگز کسے نہ چھوڑیگی
ابن حنبل یہہ سن ہوا گریاں

ابن حنبل کو آہ کرکے اسیر
میں یہ سنکر گیا ہوں استقبال
اور سراپا میں اسکتیں دیکہا
اب تو ماموں کی پاس جاتا ہے
کرتے ہیں اقتدا وہ تیرا سب
بولینگے یوں ہی اسکو سب مخلوق
رہے انکار اس سے ہر دیندار
آخر اک روز تو مریگا یقیں
رشتۂ عمر اس کا توڑیگی
ماشاء اللہ سے ہوا گویاں

اور بولا کہ ای ابا جعفر
پھر تو اس قول کا اعادہ کر
پھر میں اس قول کی کیا تکرار
ماشاء اللہ پہر کہا دو بار

## غنچہ

اور بخاری کہا ہے ای خوشتر
ابن حنبل کو آہ مار جب
امام مجھے بصرے کے شہر میں تجہا
میں سنا بو الولید کہتا تھا
کہ کبھو حادثہ بڑا ایسا
آل یعقوب میں اگر ہوتا
تو زمانے کا ہوتا افسانہ
ہو سکے مضمون خوش بیگانہ

## گل

اور محمد جو تھا علی کا پسر
وہ علی تھا شعیب کا پسر

ذکر کرتا ہی وہ کہ میں نے سنا
اپنے والد سے یوں وہ کہتا تھا

کہ بلاشبہ احمد حنبل
ہے مقرر وہ شخص سے اشل

حق ہیں جسکے یقیں سو لکھا
یہہ حدیث صحیح فرمایا

کَانَ فِی اُمَّتِی مَا کَانَ فِی بَنِیْ اِسْرَائِیْل حَتّٰی اِنَّ الْمِنْشَارَ لَیُوْضَعُ عَلٰی فِرَاقِ رَاسِهٖ مَا یَصْرِفُهٗ ذَالِکَ عَنْ دِیْنِهٖ

کام پر ایسے وہ امام ہمام
گر نکرتا قیام با اکرام

تا بروز شمار سرو جہار
ہمکو ہوتا پڑا ہی ننگ و عار

## غنچہ

اور ابوبکر سہروردی نے
نقل کی اسطرح سے ہی سنئے

روبرو معتصم کے سیاطین
مارے تھے اس امام کو جو لعین

دیکھا اعضا میں ایک کے ان سے
برص سے ریزہ ریزہ ہو کر گرے

## گل

اور لکھا ہے ہلال ابن علا
کہ اس امت پہ بالیقیں مولا

چند اماموں سے رکھا احساں
ان سے ہی ہیں یہہ جا بجا عالیشاں

ان سے ہی ایک احمد حنبل
رہا ثابت جو رنج میں اول

گر نہ رہتا وہ ثابت و صابر
لوگ ہوتے تھے ضال اور کافر

دوسرا شافعی ہے مطلبی
کہ لکھا فقہ از حدیث نبی

کذب کی نفی وہ کیا از جب

خیابان ہفتم

در بیانات عجیبہ و روایات نعا

غریبہ

ہووے داخل جو کوئی در جنت
اسکی رفتار سے یہ با فرحت

میں کہا کیا گیا تو سے خدا
وہ کہا ہی خدا نے مجھے بخشا

اور رکھا ارم سے وہ دادر
اک کرامت کا تاج میرے سر

در و یاقوت کی بہ زینت و زین
تھے مرصع جو خوب تر نعلین

پاؤنمیں پہرنے دیاہے مجھے
اور مغفور وہ کیا ہے مجھے

اور بولا ای احمد حنبل
یہہ کرامت ہے تجکو اسکے بدل

کہ تو قرآن کو بستر و عیاں
غیر مخلوق ہے کہا ہر آں

گل

اور کہتا ہی حبش نیک نصاب
دیکھا اک شب نبی کو میں خواب

اور کیا عرض یا رسول اللہ
کیا ہے احمد کا حال کر آگہہ

بولا سرور کہ پیچھے اب میرے
موسی آتا ہے پوچھ تو اس سے

آیا ایسے میں ناگہاں موسی
حال احمد کا اس سے میں پوچھا

بولا احمد یہہ آشکار و نہاں
فرحت و رنج میں بھی ہر اک آں

آزمائے گیا بصدق و یقیں
ہوا داخل بجمع صد یقیں

گل

شیخ عطار عارف اکمل
یوں لکھا ہے کہ احمد حنبل

اپنے زخموں کے ہی سبب سے بجا
جو تھے موصل بدرجۂ شہدا

جبکہ پہنچا وفات کے نزدیک
حالت نزع میں وہ اپنے ٹھیک

ہاتھ سے اپنے یک اشارہ کیا
اور لا بعد منہ سے اپنے کہا

تب کیا عرض اس سے اسکا پسر
کیا ہی یہہ قول تیرا کہا ای پدر

بولا وقت خطر ہے یہہ دریا
نہیں فرصت مجھے دینے تیرا جواب

یہاں شیطان ہے کھڑا زیر پای
ڈالتا ہے ہی اپنے سر پے خاک
اور یوں بولتا ہے وہ مجھ کو
کہ میرے سے نجات پایا تو
کہا لا بعد ابھی نہیں جان
ابھی یکدم ہی باقی میرا ایماں
اور وہ تو خطر میں ہی سن لے
نہیں امن میں ہنوز تیرے شر سے

گل

اور اسی تذکرہ میں ای اکرم
شیخ عطار یوں کیا ہی رقم
کہ جنازہ امام احمد کا
جب اٹھائے وہ شیخ امجد کا
شہید ولکے آ فوج پرندے
آ رہی در پہ ...

اور وہ سب ہوا میں جمع ہوئے
ایک دوسرے پروں کو جمع کئے

سایہ انداز ہو نعش امام
نوحہ کرنے لگے ہیں آپ یہ تمام

## گل

با صفا احمد ابن ابی خالد
اسطرح بولتا ہے ای ماجد

کہ نعش امام ای فاخر
جمعہ کے روز ہیں ہو حاضر

تھا محمد جو ابن عبد اللہ
وہ امامت کیا ہی ای آگاہ

جب جنازہ کی پڑھ چکے ہیں نماز
بولا کیجے شمار اور انداز

شخص کتنے کیئے نماز ادا
تب کئے ہیں حساب ان سبکا

مرد اسی ہزار تھے ای یار
اور تھے عورتیں ہی شصت ہزار

## گل

کرتے ہیں اور یوں قلم رانی
کہ مجوس و یہود و نصرانی

روز ترحیم آں امام ہمام
ہو گئے ہیں مشرف اسلام

جب ان اشخاص کا کئے ہیں شمار
ہوے محسوب سب وہ بیست ہزار

جا رحلت کر لوگ ہو یہ غم
کئے ہیں اس امام کا ماتم

اہل اسلام اول ای مسعود
اور نصارا مجوس اور یہود

کہتے ہیں معتصم بھی دیکھ یہ حال
پھر گیا اعتزال سے فی الحال

جتنے تھے اہل اعتزال آخر
کر دیا ان کو شہر سے باہر

اہل سنت کا بستر اکرام
سے لگا کرنے بس وہ صبح و شام

لیو چھے اک شخص سے کہ ای اکمل
کیا محبت کرتے تھے سب اہل ملل

بولا احمد تھا مستجب دعا
وہ دعا یہ ہمیشہ کرتا تھا

یا الہی جسے نہیں ایمان
اسکو اپنے کرم سے دے ایمان

دولت ایمان کی دیا ہی جسے
پھر وہ دولت نہ لے ای آپ اسسے

لو ساعیون الکلام ودوعا
کوئی امر تازہ ایک دوست ہوا
اور بعد وفات اسکی عیاں
لا کہ انتی ہزار ہیں ایماں
اور بھی لکھا ہے جو اب انکا
ہوا ارشاد یہ کہ کسی روز
بجز النّاجون دھلک
الھالکون
ہیں کیا عرض یا حبیب اللہ
ناجیاں کون ہیں وہ کر آگاہ
بولا سرور ہے احمد حنبل
اور اصحاب اسکے ہیں اہل

## گلدستہ

اور علی

اور علی بن موفق اسے دلدار ۔ بولا حج کو گیا تھا میں اکبار
دیکھا اک شب بہ عالم رویا ۔ کہ قیامت ہے آئی اب گویا
اور محشور ہیں خلایق سب ۔ اک منادی ندا کیا یہ تب
کہ علی بن موفق ہیگا کہاں ۔ ناگہاں دو فرشتے آئے وہاں
تندرو اور درشت خو تھے وے ۔ بحضور خدا مجھے لے گئے
روے حساب کے آفات ۔ یہ گماں تھا مجھے نہ ہوگی نجات
بعد ازاں کردگار از رحمت ۔ کر دیا مجھکو داخل جنت
دیکھا جنت میں ایک مرد کو میں ۔ کہ اسے سفرے پہ بٹھائے ہیں
ایک ملک بیٹھے اس کے سوئے یمیں ۔ ہے کھلاتا طعام اس کو وہیں
اور ملک دوسرا لیسوئے یسار ۔ بیٹھ پانی پلاتا ہے ای یار
کم نہوتا ہے وہ طعام و آب ۔ اور نہوتا وہ سیر اور سیراب
اور نہیں اس ملک کو رنج و تعب ۔ دیکھ یہ میں گیا ہوں آگے تب
دیکھا اک شخص کو کہ سوئے خدا ۔ دیکھتا ہے ہیں چشم اس کے وا
اور ایک شخص کو بھی میں دیکھا ۔ کہ وہ اجلا لباس ہے پہنا
در جنت کے اندروں بیروں ۔ آوے جاوے وہ مثل اہل جنوں
انا اللہ میں پڑھا ہوں تب ۔ پوچھا مجکو فرشتہ کیا ہے سبب
تب کہا میں جو حالتیں دیکھا ۔ دیکھ آیت یہ اس لیئے میں پڑھا
پس بحسرت کہا ہے وہ دانا ۔ شخص اول ہے کون تو جانا
میں نے بولا نہیں آ فرخ پے ۔ وہ کہا تب یہ بشر حافی ہے
بھوک اور پیاس میں بہت فوت ہوا ۔ اور اس حال میں ہی حق سے ملا
اسلئے دو ملک کے تین داور ۔ کر دیا ہے موکل اب اسپر

وہ کھلاتے ہیں اسکو آب طعام
نہ وہ آب و طعام ہووے تمام
اور سیری نہ اسکو ہووے بسیار
نہ ملک کو ہووے رنج اور آزار
یوں ہی گذریگا تا بروز جزا
ہے یہ اسپر بکمال فضل خدا
پوچھا کیا دوسرے کو تو جانا
میں کہا اسکو بھی نہ پہچانا
بولا معروف ہی وہ عارف حق
وہ کبھی حق کی بندگی مطلق
خوف دوزخ سے شوق جنت سے
نہیں کرتا گیا یہ تب سے
محض از بہر رویت مولا
بندگی وہ کیا ہے صبح و مسا
اسلئے ہے وہ شاغل و بیدار
ہے ایسا ہی تا بروز شمار

کہ نہیں تھا وہ بحث نفسانی
انکا علم و عمل تھا حقانی
انکا وہ وجہ بحث نا سمجھا ل
بعض انکے حسد پہ کرکے گماں
کرگئے ہیں کتب میں اپنے رقم
تو کیا شرم آہ ان کا قلم
جیسے بحث شافعی کی بات
بوحنیفہ کے صاحبین کے ساتھ
محض وہ امتحان تھا باہم
نہ تھا کچھ اور وجہ ای اکرم
مجھے بے اصل باتیں ایسی جو
لایق اعتماد نہیں ہے او
پر تعصب حکایتیں ویسے
بے تحقیق روایتیں ایسے
انہیں لایا نہیں کبھی یاں
ہیں نہیں اس بوستاں میں وہ خس و خار

بعد پوچھا کہ شخص ثالث کو / بول کیا مجھ سے پوچھتا ہے تو
میں کہا میں کہا ہے تب وہ اجل / ہے بلاشبہ احمد حنبل
جو دخول و خروج کی کثرت / اس کی دیکھا بروضۂ جنت
اہل سنت کو وہ بچھاتا ہے / انکو جنت میں کبھی لیجاتا ہے
ذکر اطہر یہ اہل سنت کا / اور انکے دخول جنت کا
جبکہ پہنچا یہاں بعون کریم / ہوئی نسخہ کی صورت تتمیم

## دراختتام این رسالۂ فرح فرجام و مناجات بدرگاہ رب العلام

للہ الحمد یہ رسالہ خوب / اہل حق کے قلوب کا مرغوب
شکر حق یہ رسالہ نیک انجام / آئینہ دار ذکر چہار امام
شکر للہ یہ روضۂ ریاں / کہ میں گل جس کے تازہ و خنداں
شکر حق یہ حدیقۂ انور / جس کے شاخ و شجر ہیں تازہ و تر
شکر للہ یہ نامۂ روشن / اہل سنت کا جو ہے من ہون
شکر للہ اب یہ گلشن چار / ختم کا لائے آب و رنگ بہار
یکہزار و دو صد و سی ہجری / اور بتعداد و شش تھے زاید بھی
شب جمعہ تھی از مہ رمضاں / لیلۃ القدر تھی وہ ای ذی شان
اس کے ابیات جملہ تین ہزار / اور اک سو پہ تین ہیں بشمار
میں یہ چاروں امام کا احوال / بے تعصب لکھا ہوں بالاجمال
جو کتب میں صحیح پایا ہوں / نظم میں صاف اسکو لایا ہوں
اور تعصب سے بعضے نے تحقیق / رطب و یابس کئے ہیں جو تلفیق
تاکہ اپنے امام کی تفضیل / ہووے دوسرے امام پہ تقلیل
اور ائمہ مناظرہ جو کئے / محض تنقیح حق سخن کیلئے

سب ائمہ سے حسن ظن رکھ تو — دور اپنے سے کر تعصب کو

شیخ عارف امام شعرانی — رازدان فیوض ربانی

اپنے میزان میں بوجہ لطیف — خوب لایا ہے یہ بیان شریف

دیکھ با غور کر اسے مفہوم — تا ائمہ کا ہو ادب معلوم

یا الٰہی بہ یمن شرع رسول — اس رسالہ کو کیجئے مقبول

جو ائمہ ہوے شریعت کے — جو اکابر ہوے طریقت کے

انسے دے حسن اعتقاد ہمیں — انکی دے پیروی کا زاد ہمیں

اہل سنت میں ہی رکھ ہمکو تمام — اہل بدعت سے دور رکھ بدوام

ہمکو عامل کتاب و سنت پر — رکھ ہمیشہ سلف کی سیرت پر

ہم کو اعدائے دیں پہ رکھ منصور — اور کر دے انہوں کو سب مقہور

کر شہادت پہ تو ہماری ممات — قبر اور حشر میں ندے آفات

اور زیر لوائے پیغمبر — ہمکو محشور اپنے فضل سے کر

ساتھ کر اسکے داخل جنت — دے سدا اپنی نعمت رویت

بھیجئے ہم سے اب صلوٰۃ و سلام — بہ محمد و آل و صحب کرام

اور چارو امام پہ بے حد — اور محبوب پر ترے بے حد

روح الله روحهم ابدا
جعل الجنة لهم مثوى

تمت

تاریخ تصنیف

از نتائج افکار مدقق علوم عقلی و نقلی مولانا مولوی

حسب التماس علیم صاحب
فضیلت مناسب
خلف الرشید حضرت مصنف رح

ان هذا الکتاب تصنیف
سیدی ملا طلحة الشعرانی
في بيان الائمة الاربع
روح الله روحهم ومنازل
راح كالشمس فيه ذكرهم
كاللآلي تلالا الاحوال
عند في الكون مثله شيء
بل عديم النظير والامثال
في التمادي تبليل منتجل
وصفه شاع بين كل رجال
من يرد ان يعرف مناقبهم

اور مجلس اہل کمال
یعنے ارباب نظر و استدلال
اور اہل مواعظ و تذکیر
علم دیں کے مصنفین کبیر
حافظان حدیث مصطفوی
عاملان شریعت نبوی
یعنی یہ دین کے ارکین ہیں
شرع و ملت کے سب آئین ہیں
ان کو کہہ طلیعہ الی گیانی
جو ہوئے عالمان ربانی
ورثۃ الانبیا ہیں کہ اخیار
پائے میراث انبیا اخیار
انبیا نائباں خدا کے ہیں
نائباں یہ بھی انبیا کے ہیں
واسطے سے انہوں کے رب مجید
دین اسلام کو دیا تائید

فليرجع اليه بالاحتفال

| | |
|---|---|
| بسواد العيون يكتبه | كل من صادق الرموز ونال |
| مثل ما فيه من صنف انتظما | ليس يأتي الزمان حتى المحال |

فبلا ريبة يقال له
روضة ماء نهرها سلسال
١٢٧١ھ

ایضا

| | |
|---|---|
| گل باغ دیں مولوی عبد حی | جناب معلی فضائل پناہ |
| زہی گلستاں بیار استہ | برنگ مناقب بفضل الہ |
| چہ فردوس گلی چہ جنات عدن | برشک اندر آمد چو گردش نگاہ |
| بہستی درآئی زبوی گلش | بسیرش چو پرداختی گاہ گاہ |
| چوں رضواں جنت نگہ کرد و گفت | زہی نبخہ ان گلستاں واہ واہ ١٢٧١ھ |




بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | |
|---|---|
| بعد حمد خدا و نعت رسول | تذکرہ نامور کا ہے مقبول |
| فقہا اور محدثین کرام | صوفیہ اور محدثین عظام |

بو حنیفہ و مالک اکمل
ہوئے ایسے یہ چار عالیشان
سب کمالاتِ باطن و ظاہر
تھے ظہور و بطون کے جامع
اہل ظاہر و اہل باطن سب
کیا فقیہ و محدث و صوفی
بلکہ اقطاب و اولیائے کرام
الغرض سب یہ اہل علم و کمال
ہیں کے سب ہادیاں ہیں امت کے
گرچہ ہر اک کی اک جدا ہی طریق
یعنے وہ قرب معرفت حق کی
قول اور فعل اور عبادت میں
پیروی کا نبی کے لیکے شرف
کرنا حاصل نجات کا ساماں
اہل فقہ و حدیث اور تفسیر
صوفیہ سارے اہل کشف و شہود
اک ہے دین محمدی سب کا
لیس یعنی ہر طریق و ہر مذہب
پس وہ سارے محمدی ہیں جان
اک ہے جس کی تو راہ لیوے گا
جبکہ ہیں وہ خواص خیر امم

شافعی اور احمد حنبل
ساری امت پہ جنکا ہے احسان
جمع تھے جنکی ذات میں فاخر
اک سے انوار فضل تھے لامع
تھے لقیں ہیں جنکے تابع مذہب
اور متکلم و مفسر بھی
ہیں ہے سب میں جنکے با اکرام
علما صوفیہ ذوی الاجلال
اور مظاہر ہیں سب ہدایت کے
لیک مرجع ہے سبکا اک تحقیق
اور خوشنودی رب مطلق کی
عادت و خلق اور سیر میں
پہنچنا درگہ خدا کی طرف
یہی مقصد ہے سبکا سر و عیاں
اور متکلمین با تفسیر
انکا سب اصل ہے یہی مقصود
ہر طرق اور مذاہب انکے جدا
نکلے دین محمدی سے ہی سب
دین ہے اسکے مہتدی ہیں جان
اصل مقصود کو نہ کھوویگا
نائبان رسول عرب و عجم

یعنی وہ سب صالحین عالی رتبہ
مورد رحمت انکا ذکر ہے جا
ذکر میں انکے از عنایت رب
دیکھ لکھا ہوا ہے یہ بسیار رب
خاص بجھنے محدثین کا حال
حال و قال انکا اور علم و کمال
جو کرامت میں ہیں شہیر جہاں
جنکا ثانی نہ رکھے نام و نشاں
تا جو ہیں مہتدی انکا ہی
طالبان علوم دین مبین
بالضرورت پڑھا کریں انکو
رات اور دن سنا کریں انکو
تا زیادہ ہو انکو شوق علوم
اور حاصل ہو انکو ذوق علوم
جن بزرگوں نے علم کے مانند
... پہنچے ... واقف

بلکہ گھر بار اپنا چھوڑے ہیں
اور گئے ہیں جو وے سفر بسیار
کم سنی میں ہی اپنے وے تحصیل
اور اس علم کے ہی دولت سے
کہ کوئی خلق کا امام ہوا
کوئی بیٹھا بہ کرسئ تذکیر
اور کوئی بیٹھ کر بعہد قضا
بیٹھے کوئی بہ مسند افتاء
اور ہوا کوئی استاد کبیر
ایک عالم گئے ہیں اسپہ ہجوم
اور کوئی از جماعت علماء
کیا خواص و عوام پیر و جوان
اس کے اتباع کو نہیں ہے سنبھالہ
اور ہوا کوئی عارف باللہ
صاحب علم و فہم و کشف و کمال
موشگافی ہے جسکو عرفاں میں
اس کے ارشاد اور ہدایت سے
طالبان خدا الوف و لکوک
جو ہیں اس رہ کے منزل و مقام
ان بزرگوں سے کوئی ایسا تھا
ہوا غوث و قطب کوئی نامور

رشتہ حب وطن کا توڑے ہیں
جو پھرے ہیں بہت سے شہر و دیار
کس قدر علم کی کئے تحصیل
پائے ہیں کیسے بلند تر درجے
مرجع کل خاص و عام ہوا
فیض اسکا ہوا ہے عالمگیر
بسکہ فرماں روائے خلق ہوا
کیا جاری جہاں میں ہے فتویٰ
جس کی آفاق میں ہوئی تشہیر
پڑھتے ہیں انواع کے سارے علوم
رتبۂ اجتہاد کو پہنچا
تابع مذہب اسکے ہیں بیحساب
پُر ہیں ان سے بلاد اور امصار
ہادی و مرشد خدا آگہ
صاحب حال و قال با اجلال
اور رہا ذوق و شہود و وجد انہیں
تربیت اور فیض صحبت سے
کر رہے ہیں رہ خدا کا سلوک
کر رہے ہیں وہ طے انہوں کو تمام
پایا رتبہ نفیس ولایت کا
اور کوئی ہوا ہے قطب ارشاد

فیض حق اسکے اسطرح ہی سبھی
پہنچے ہیں بفیض جہاں کو
الغرض ہیں یہ علم کے ثمرات
اور حسن عمل صفا حالات
عالموں کی ہے یہ باعث ترقی درجات
اور ان کے غور و فکر سے
دیکھیں اور غور و فکر کریں
علم اور عالموں کی قدر کریں
عالموں کو خدا نے عزت و شان
جو دیا ہے وہ خسرواں کو کہاں
بادشاہاں بھی آ کے انکے پاس
پاتے ہیں عزت و شرف کا اساس
عالموں کی ہے یہ جاہ و عزت و شان
اور ایسے وقار کا سامان
لیکن یہ سب ہی ہے دنیا میں
اس سے بہتر ہے عقبیٰ میں

بس نہیں مقدور جو ہووے وہی پاوے
جو مقدر ہو نہ ہاتھ آوے
گرچہ دنیا کبھی ہاتھ آوے گی
لیک تیرے نہ ساتھ جاوے گی
مال و دولت متاع فانی ہے
نہ کبھی اس کو جاودانی ہے
مال اک شے ہے چھوڑ جاوے گی
شے یہ نہیں ساتھ وہ جاوے گی
علم بیشک ہے نعمت باقی
ساتھ آوے گی دولت باقی
نعمت علم ہے بڑی نعمت
اس کو پہنچے نہ دولت و حشمت
جنکا احوال میں کروں تحریر
دیکھ کر اس سے ہو تو عبرت گیر
پیروی انکی کر تو علم و عمل
ہاتھ آوے گا نیک اسکا پھل

خون اطہر جو ہے شہیدوں کا
تو لے جاوینگے جبکہ یہ ہر دو
علما محشر میں جب آوینگے
ہو الوف و لکوک انکا شمار
انکی اس روز ایسی عزت و شاں
ساتھ حضرت کے خلد میں آویں
کہ نہایت ہے طول جسکا بیاں
حق کا دیدار سب سے ہے بہتر
دیں کے جو ہیں عالم و عامل
الغرض علم و عالموں کی جاہ
اس سے ہونگے مراد وے علماء
خشیت حق ہو انکو شام و پگاہ
پس تو اب علم دیں کا طالب ہو
علم کسب معاش میں ہشیار
طمع دنیا کے واسطے حاشا
غم دنیا نخور کہ بیہودہ ست
کہیں شیطاں جو ہے عدو تیرا
کہ تو راہ حرص و طمع پڑے
طمع کا یہ خیال خام ہے جان
کیا نہیں دیکھتا تو اے ہشیار
پڑے ہیں فکر معاش میں حیراں

اور سیاہی بھی عالموں کی بجا
عالموں کی سیاہی بھاری ہے
ساتھ جو ہوں ان کے تابعان انکے
پیچھے حضرت کے سب ہیں قطار
دیکھ کر خلق ہووینگے حیراں
اور وہاں ایسی نعمتیں پاویں
اس کی تفصیل ہو سکے نہ بیاں
کہ ملے خاصگو نکو شام و سحر
وے یقیں خاصگو نہیں ہیں داخل
دیکھ ثابت ہے کیسی عند اللہ
عالم دیں نہ عالم دنیا
پیرو سنت رسول اللہ
اس کی تحصیل کا ہی راغب ہو
عمر ضایع نہ اپنی کر زنہار
پڑھ نہ زنہار علم دنیا کا
ہیچکس در جہاں نیاسودست
دیکھ تجھ کو فریب دیویگا
غیر اسلامیاں کا علم پڑھے
یہ بھی شیطاں کا ایک وہم ہے جان
لوگ ایسے ہیں جا بجا بسیار
سیم و زر کی تلاش میں حیراں

انکا احوال پڑھنے سننے سے
پھول ایسے چمن کے چننے سے

ہووے تحصیل علم کی ترغیب
بس ہے یہ بات تجربے کے قریب

تذکرہ جو ہے اولیا کا اے یار
جسکا جامع ہے شیخ دیں عطار

صاف ہندی میں ترجمہ اس کا
دیکھئے نظم سلیس میں نے لکھا

جسکو پڑھنے سے اور سننے سے
دل میں خوف خدا بہت آوے

اور ترغیب ہو عبادت کی
زہد و تقوے کی اور ریاضت کی

علما کے یہ تذکرے سے بھی
رغبت علم اور عمل ہو بڑی

اولیا کا وہ تذکرہ ہے سبھی
علما کا ہے تذکرہ یہ بھی

تذکرہ وہ تو عارفیں کا ہے
تذکرہ یہ محدثیں کا ہے

پس سعادت کے ہیں یہ دو گلزار
فیض کے دو چمن ہیں تازہ بہار

سیر انکا تو بس سدا کیجے
فیض کے ان سے گل لیا کیجے

کر صلاح و سعادتِ دارین
ہووے حاصل سمجھ تجھے بے بین

یا الٰہی تری عنایت سے
اور تیرے نبی کی حرمت سے

رکھ یہ ہر دو چمن کو تازہ تر
انکو رکھ فیض بخش تا محشر

دیکھ ہر امر میں مجھے اخلاص
جمع کرنے میں اس کتاب کے خاص

اسکو اپنے کرم سے کر مقبول
الطاف سے دے مرا تو ہر مامول

خاتمہ کر مرا شہادت پر
بہ محمد و آلہ الاطہر

اب یہاں سے کروں میں اے دمساز
ذکر کبرائے صالحیں آغاز

ذکر ان محدثین زمانہ خیر القرون کا جو علم حدیث میں اعلیٰ درجہ کو پہنچے مجتہد مسلم الاجتہاد ہیں اور درجۂ اجتہاد مطلق کو پہنچے

ذکر امام اعظم کہ اول و اکمل ائمہ محدثین مجتہدین است

بحر فقہ و حدیث خیر انام
صاحب اجتہاد و ذوالاکرام

فخر و اکرم سراج خیر امم
مقتدا و شفیق اعظم

بو حنیفہ امام اعظم ہے
انکا نعمان نام اکرم ہے

در علوم و کمال و عقل و ذکا
در عبادات و خلق و زہد و تقا

سب کمالات میں یگانہ تھا
شہرہ او وحید زمانہ تھا

نادر روزگار ہے دلبند
نہیں ایسا ہوا ہے جس فرزند

لیجئے بعد اس کے پر شرف ایسا
مجتہد دوسرا نہیں ہوا پیدا

پس وہی افضل الائمہ ہے
اول و اکمل الائمہ ہے

ہیں

ماوراء النہر و روم میں سب / ہند میں بھی اسیکا مذہب
وسے ملکوں میں مختلط ہے سبھی / وہ بھی اور دوسرے مذاہب بھی
علما اور اولیائے کثیر / ہوئے مذہب میں اسکے با تشہیر

## مسند امام اعظم رح

لکھا اسطرح صاحب بستاں / شاہ عبدالعزیز قطب زماں
کہ موطا امام مالک کی / جو کتاب ایک معتبر ہے بڑی
نہیں اس کے سوا کتاب کوئی / خاص کوئی امام سے ہوگی
مسندیں دوسرے ائمہ کے / اب جو مشہور خلق میں ہیں گے
ان اماموں نے خود ہی کی تالیفاں / جمع انکو نہیں کئے ہیں جہاں
بلکہ بعد ان کے عالماں دوسرے / ہیں روایات انکی جمع کئے
رکھے یوں نام اسکا ذیشاں / کہ یہ مسند امام کی ہے فلاں
لیک مسند امام اعظم کی / اب جو مشہور خلق میں ہے گی
کیا تالیف اسکی خوارزمی / بو المؤید محمد نامی
جبکہ ہجرت سے ششصد و ہفتاد / اور تھے چار سال اسپہ زیاد
تب وہ مسند کو ہے رواج دیا / دیوے اسکی جزائے خیر خدا
اور مسانید بوحنیفہ رح کے / آگے اس کے لکھے تھے جو دوسرے
ہیں وہ چودہ عدد تلک کے ہمام / بلکہ سولہ عدد تلک ہیں تمام
اپنی مسند میں انکو سب لایا / بلکہ اسطرح سے ہی نظم کیا
بوحنیفہ کے جو ہیں مرویات / نہیں چھوڑا ہوں اس میں سے کوئی بات
اور آگے بھی اسکے جانو تم / مسندیں اس امام کے ہر دم
جمع یوں ہی کئے تھے اسے امجد / لیک مشہور اب ہیں دو مسند

پہلی مسند وہی ہے خوش اسلوب / کہ محمد جو ہے بن یعقوب
حارثی حافظ حدیث ہوا / [illegible] جسکو جمع کیا
[illegible] دوسری ہے یہیں / مسند ہے دوسری جسے [illegible]
اور وہ حافظ حدیث حسین / شیخ بن [illegible] جسکو جمع کیا
بن محمد ہے مشہور بیچ / تینوں مسندیں [illegible]

## احوال امام مالک رح

دوسرا وہ امام مالک ہے / علم میں اسکا [illegible] ہے
ہے انس اسکا والد امجد / اور آگے جانو اسکا جد
اسکے اجداد میں ہے ابو عامر / تھا نبی کا صحابی فاخر

اور سفر میں بھی مدینے کے
نہوا ہے سوار وہ گاہے

اور حرم کی جہاں تلک تھی جا
نہیں بول و براز اسمیں کیا

کرنے حاجت مدام اپنی قضا
بس وہ باہر حرم کے جاتا تھا

عز و اکرام وہ مدینے کا
اور ادب اسقدر بجا لاتا

اور مجلس امام مالک کی
غایت ہیبت و وقار کی تھی

سب کے سب بیٹھتے باادب مساز
کوئی کرتا نتھا بلند آواز

اور حدیث شریف کرنے بیاں
ہوتا جب مستعد وہ عالیشاں

غسل کرتا تھا تب وہ باتقدیس
بعد ازاں پہنتا لباس نفیس

عطر پوشاک کو لگاتا تھا
اپنے حجرے سے باہر آتا تھا

بکمال خشوع و عز و وقار
بکمال سکون و چین و قرار

ایک مسند مکلل و بستر
ڈالتے اس کے واسطے لاکر

پس وہ مسند پہ رکھکے وہ تشریف
کرتا تھا قرأت حدیث شریف

اور کئے تک حدیث پاک بیاں
عود مجمر میں کرتے تھے سوزاں

اور کمال ادب سے وہ حاشا
کبھی زانو نہیں بدلتا تھا

اور حدیث رسول کی تعظیم
کرتا تھا اسقدر سدا وہ فہیم

دیکھ اس کے عجائب حالات
پڑتے حیرت میں سب پاک صفات

اور بلا شبہ وہ امام ہمام
ایسا تھا ذوالوقار باکرام

کہ کسی وقت میں اسے اعلا
کھانے پینے بھی کوئی نہیں دیکھا

کھاتا پیتا تھا اسکا خلوت میں
آشکارا نہیں تھا جلوت میں

باوجود اس وقار و تمکیں کے
باوجود اس شعار و آئیں کے

اہل و اولاد و خادمونکے سات
حسن اخلاق سے ہی تھا ذوالبرکات

اور کہتے ہیں وہ امام ہمام | پہنتا خوش لباس ہی بدوام
شہر مشہور ایک ہے اعدن | شہر واقع ہے وہ ممالک یمن
کپڑے اس شہر کے انیک شعار | بیش قیمت نفیس تھے بسیار
اور خراسان و مصر کے کپڑے | قسم اعلیٰ سے جو کہ ہوتے تھے
پہنا کرتا تھا وہ صفا مظہر | اسکا پوشاک تھا سپید اکثر
اکثر اوقات وہ صباح و مسا | عطر پوشاک کو لگاتا تھا
ذکر کرتا تھا پھر حدیث نبی | اس سے تعظیم اسکی تھی مرعی
اور بھی کہتا تھا وہ جلیل الذات | کہ نہ رکھتا ہو دوست ہیں یہ بات
کہ خدا دیوے از رہ منت | کسی بندے کو نعمت و ثروت
اور اس نعمت خدا کا اثر | ہو اظہار حق کے بندے پر
کیونکہ کتمان نعمت منان | ہووے کفران نعمت ذیشان

## فائدہ

سلف صالحین کا حال ہے عیان | اندریں باب مختلف ہے بیان
پہنتے تھے کوئی نفیس لباس | اور دون کوئی بلا وسواس
انکے ہر دو طریق بھی تھے نیک | ان سے ہر ایک کی نیک نیت و نیک
پہنتے تھے جو فاخرہ پوشاک | تھی یہی انکی بس کہ نیت پاک
کریں اظہار نعمت مولا | تا ادا ہووے شکر نعمت کا
اور جو کوئی لباس کم قیمت | پہنتے تھے یہ انکی تھی نیت
کر تواضع کا اپنے ہووے شعار | اور شہرت نہ اپنی ہو زنہار
پس ہر ایک ان میں سے مصیب ہے جب | اجر ہر ایک کو نصیب ہے جب
بسط سے اس بیان کی تفصیل | اور ہر ایک طائفے کی دلیل

در کتاب فوائد فارسی میں صفحہ [illegible] لکھا ہوں دیکھا ہے کہ [illegible] وہ امام عالی شان علم میں تھا یگانہ اور اس [illegible] میں لکھا ہے [illegible] اوقات خاص [illegible] اور اکثر [illegible] اور بہت [illegible] اس

اس زمانے کے اولیا ذیشان — تر زباں اسکی مدح میں ہے جناب
اور جب اس امام نے اے شریف — کی موطا کی ابتدا تصنیف
علمائے مدینہ بھی اکثر — طرز پر اس امام کے خوشتر
لگے کرنے کو خود بھی تالیفات — لوگ مالک سے تب کہے یہ بات
کرتے کیوں ایسے امر میں محنت — دوسرے دیکھو بھی جنہیں ہے شرکت
دیکھا نسخوں کو سب وہ منگوا کر — کہا اسطرح پھر وہ نیک سیر
کہ ہے نزدیک جان لیویں گے — کونسا تھا عمل خدا کے لیئے
پس کتب سے انہوں کے اے ذیشان — نہیں پیدا کسی کا نام و نشان
ہاں وہ سارے کتب ہیں جیسے ابھی تک — ہیں ابن ابی ذئب کی موطا ایک
اور موطا امام مالک کی — دیکھ مخدوم ہے جو انہیں سبھی
اسکی صحت میں کہتے ہیں اکثر کی — کہ وہ امام ہے بخاری مسلم کی
علمائے کبار کی بصواب — مایہ اجتہاد ہے وہ کتاب
اور مقرر قبولیت کی نشان — ہوئے ہر قدر حسن نیت جاں
اور موطا امام مالک سے — جانو ہے رشید قیمت ہیں سکے
سند اس سے کئے ہیں جو اخیار — ہے قریب ہزار انکا شمار
اہل فقہ و حدیث اور امرا — صوفیہ نامدار اور خلفا
بر طریق تبرک اے راشد — کئے ہیں با صفا سے اسکی سند

## حکایت

یحییٰ ابن خلف کہا اے یار — کہ تھا مالک کے پاس میں یکبار
پوچھا ایک شخص آ کے اے ذیشاں — کیا ہے مخلوق یا نہیں قرآن
کہا مالک یہ سن کے ایکدم — ہے یہ زندیق اسکو مارو تم

اور کرنے لگا نظر بہ زمیں
دیر تک فکر میں رہا ہے حزیں

عرق اسکی جبین پہ آیا
بعدازاں اسطرح سے فرمایا

الاستواء معلوم الکیف مجہول والایمان
بہ واجب والسوال عنہ بدعۃ -

ترجمہ یعنے لفظ استوا جو حق تعالی قرآن میں فرمایا وہ معلوم ہے اور کیفیت
اسکی نامعلوم ایمان اسپر واجب سوال اس سے بدعت ہے ۱۲

پس کیا حکم مالک فاخر
اسکو مجلس سے اب کرو باہر

کیونکہ یہ بدعتی ہے اور گمراہ
پوچھا یہ بات جو معاذ اللہ

حلیۃ الاولیا میں ہے اکرم
اصفہانی نے یوں کیا ہے رقم

سہل ابن مزاحم ماجد
مرو میں تھا وہ جو بڑا عابد

بولتا ہے کہ میں بعالم خواب
دیکھا اک روز مصطفےٰ کا جناب

اور کیا عرض یا رسول خدا
آپ کا عصر پاک جب گذرا

دین کے گر امور میں گاہے
ہمکو خاطر میں شبہ و شک آوے

کریں تحقیق اسکی کس سے ہم
کئے ارشاد تب وہ شاہ امم

ہمکو جس امر بیچ مشکل ہو
مالک بن انس سے جا پوچھو

اور ہے اس ہی کتاب میں لکھا
ابو عبداللہ اک بزرگ جو تھا

بولتا ہے کہ خواب میں اکبار
پایا میں رویت شہ ابرار

بیٹھے مسجد میں وہ شاہ جہاں
اور ہیں اطراف آپ کے لوگاں

اور مالک امام ذوالاکرام
روبرو آپ کے کیا ہے قیام

اور حضرت کے روبرو آ جہاں
مشک تھوڑا دھرا ہوا تھا وہاں

قبضہ قبضہ وہ اس سے لیتے تھے
مالک با صفا کو دیتے تھے

تب نظر کی شاہ دو عالم [illegible]

یعنے وارث ہے میرے علم کا او | یہی اس کی مراد ہے سمجھو

## رحلت

وہ امام ہمام جب ای بار | مرض سے موت کے ہوا بیمار
لوگ خدمت میں اسکے آتے تھے | اور وصایا سن اسکے جاتے تھے
علمائے دوسرے بھی شہروں کے | تب ملاقات کو جو آئے تھے
یہ خبر سن وداع کے خاطر | ہوئے اس کے جناب میں حاضر
شیخ یحیی جو تھا ابن یحیے | ایک شاگرد اس معظم کا
بولتا ہے کہ میں حساب کیا | الکسو بیس تک تھے سب علما
لگے کرنے وداع جب وہ آہ | ان بزرگوں کے میں بھی تھا ہمراہ
جا کے ہم سب پیش گاہ امام | لگے کرنے ادب سے اس کو سلام
اور تب بات ہم یہ چھپنے تھے | تا ہمیں دیکھ کچھ او فرمائے
کھول آنکھیں وہ تیس ہمیں دیکھا | اور یہ فقرہ زبان پر لایا

الحمد لله الذي هو اضحك وابكى وامات واحيا

پھر کہا اب قضا سے پہنچی آ | اور نزدیک ہے لقائے خدا
بات یہ سن کے ہم قریب ہوئے | اور اسطرح سے ہیں عرض کیئے
کیا ہے کہ حال تیرے باطن کا | کہا خوشحال ہوں میں شکر خدا
اب ہے حاصل مجھے کرو معلوم | صحبت اولیائے اہل علوم
اور پیغمبروں کی نزد خدا | ان سے بہتر نہیں کوئی حاشا
اور اسباب سے بھی ہوں خوشحال | کہ یقیں میری عمر کے ستر سال
وفضل سے حق کے علم پڑھنے میں | ہوئے مصروف اور پڑھانے میں
اور اب دیکھتا ہوں غیر قصور | بالیقیں اپنی سعی کو مشکور

لکھا ہے
کیونکہ بیشک ہے [illegible] غوث جلی
وہ سنی ہے سب ہمیں یہ غیب
سب پیغمبر بھی اسکا
اور اجر و ثواب کرنے سے ہی
او ہے یہی پیغمبر خدا
جیسے حکم حج و نماز
اور ان سے ثواب کا اندازہ
غیر علم پیغمبر سے نہ کبھی آئے
نہیں ممکن میراث کہا گیا
لیس یہ علم حدیث نبوت کی
کہ میراث ہے نبوت
جو ہیں دو علوم عقلیات
او دینیات اور ریاضیات

دین کا اک مقتدی میں کہیں
کرے اک مشورت مرید کوئی
اور میں غور فکر کرکے شتاب
اس کو بتلاؤں راہ حق و صواب
تاکہ ہو اس کے دین کی اصلاح
پاوے دارین میں وہ فوز و فلاح
رابطہ راست اسکا ہووے بیں
حق تعالیٰ کے اور اس کے بیں
بات یہ ہے کہ پاس اد لبر
ہے یقیں سو جہاد سے بڑھ کر
یہ کہا ہے امام مالک رح کا
تھا یہی آخری کلام بجا

## احوال امام شافعی رح

تیسرا وارث علوم نبی
شافعی رح ہے امام مطلبی

نہ علاقہ رکھیں نبوت سے
بخلاف ان علوم کے دریاب
انبیا کے بیاں سوا ای یار
پس یہ علم شریف کے بدوام
اک کرامت بھی اک ثواب عجیب
انبیا کے یقیں کرامت کا
کنہ اس کا یقیں سوا حق کے
پھر کہا یہ حدیث اب سنئے
اب تلک اس حدیث اقدس کی
کہا مجھ سے ربیعہ اکرم
گر کسی سے نماز میں ہو خطا
اور پوچھے مرے آ وہ سلیم
یعنے اس کے فرائض و مسنون
اور نشاں دوں ثواب ہے اس کے
کہ مجھے دیوے ساری یہ دنیا
اور قسم ہے خدائے واحد کی
یا روایت میں کوئی حدیث ہو
فکر میں اس کے ہی نہ آوے خواب
پوچھوں پس جا کے کوئی عالم سے
اہے بہتر ہے پاس میرے یہاں
اور کہا میں سنا از ابن شہاب

ہیں وے ثمار ج نبی کی دعوت سے
یعنے علم ثواب و علم عقاب
وے نہ حاصل کسیکو ہوں زنہار
جو ہیں خدام واجب الاکرام
فضل سے ہے خدا کے انکو نصیب
ہے سفینہ ثواب کا بھی بجا
نہیں زنہار کوئی بیان سکے
نقل کرتا ہوں میں ربیعہ سے
نہ روایت کیا تھا میں نے کبھی
حق تعالیٰ کی ذات کی ہے قسم
اور بجانے کہ کیوں کرے وہ ادا
اور کیونکر نماز کی تعلیم
اور آداب اس کے بتلاؤں
تو یہ بہتر ہے اس سے پاس مگر
صرف کردوں اسے براہ خدا
علم کے مسئلہ میں شبہ کوئی
گذرے خاطر میں میرے اے لوگو
اور رہوں تا صباح در تب و تاب
اور وہ شب بھر سے رفع شبہ کروں
جو معقول ایک سو سے جا کر
کہتا تھا بارہا وہ نیک نصاب

کہ محمد ہے نام پاک اس کا
سن ہجری تھا یکصد و پنجاہ
عالم حمل میں ہے ماں اسکی
مشتری سا ستارۂ رخشاں
مصر میں جا پڑا وہیں سے تبھی
اور بہ خواہش خدائے کریم
عمر دو سال اس کی تھی کہ اوسے
عمر تھی سات سال اس کی جب
عمر دس سالگی میں حفظ ہوئی
اور اسوقت مسلم خالد
شافعیؒ اس سے علم فقہ پڑھا
اپنے قبل بلوغ وہ یکتا
اس کے منہ میں لعاب پاک اپنا
بارک اللہ اس کو فرمائے
حفظ و علم حدیث تھی اس کا
اور ہوا جب وہ پانزدہ سالہ
پس مدینہ گیا بلا وسواس
وہ کہا جب میں اس کے پاس گیا
ایک ساعت تلک وہ پا کے سیر
حق تعالی نے اپنی رحمت سے
پوچھا میرے سے کیا ہے تیرا نام

ابو عبد اللہ کنیت والا
ہوا پیدا منا میں وہ آگاہ
کہتے ہیں خواب اسطرح یکھی
باہر اس کے شکم سے ہو کے عیاں
روشنی اس کی ہر بلد میں گئی
حال طفلی میں وہ ہوا ہے یتیم
جدّ و مادر بہ مکہ لے آئے
ختم قرآن وہ کیا ہے تب
سب مؤطا امام مالکؒ کی
جو تھا مکے کا مفتی جیّد
ہوا فی الوقت فقہ میں یکتا
خواب میں پایا مصطفیٰؐ کا لقا
ڈالے حضرت وہ اسکو چوس لیا
یہ خطا اس سے پھر ہوئی کہاں
اسی برکات سے ہی پڑھنے لگا
اذن فتوے اسے دئے علمائ
رہا جا کر امام مالک پاس
جبکہ مالک مرا کلام سنا
خوب تکبیر طرف کیا ہے نظر
اک فراست بڑی دیا تھا اوسے
میں محمد کہا ہے میرا نام


تب کہا مجھکو وہ تو نحو خضر
بہر بیت خدا سے دور
سر تعمیر بیت رب کبیر
امت احمدی میں رب عظیم
تجھکو دیویگا ایک شان عظیم
پس رہا میں اسی کی صحبت میں
ایک مدت فیض صحبت میں
علم جو اس کے پاس تھا ہے قبل
فضل سے حق کے سب کی تحصیل
پس سفر کی جب اس کی رخصت لی
اس نے تب مجھکو یہ وصیت کی
رکھو اللہ تیرے دل میں تدبیر
نور ڈالا ہے اس پہ لطف عمیم
اس کو مت ظلمت گنہ سے بجھا
راکھ آپ کو گنہ سے بچا
پس ہیں امام شافعیؒ ذو الاجلال
شغل علم و فضل و کمال
ہوا

سو احفظ حدیث میں یکتا — اور بعلم حدیث بے ہمتا
بعلوم کتاب اور سنت — لے گیا تھا یہاں تلک سبقت
درجۂ اجتہاد کو پہنچا — مجتہد مستقل ہوا وہ بجا
پس گیا شافعیؒ سوئے بغداد — اور رہا دس برس وہاں دلشاد
علما واں کے اسپہ جمع ہوئے — اور اس سے حدیث و فقہ لیے
اور کتاب قدیم اپنی وہیں — کیا تصنیف وہ نکو آئیں
بعد مکہ طرف گیا اے یار — اور بغداد آیا دوسرے بار
پس گیا سوئے مصر وہ مقبول — ہوا نشر علوم میں مشغول
اور کتاب جدید کی تصنیف — مصر میں ہی کیا بطرز لطیف
کتب اسکے اصول دیں میں ہاں — ہیں گے چودہ مجلد اے ذیشاں
اور مقرر فروع میں رکھ یاد — وے عدد میں ہیں اکسو سے زیاد
اور کہا ہے محمد ابن حسن — مدح میں شافعیؒ کے اے ہمن
جو ہے اوسط ابو حنیفہؒ کی — شافعیؒ مستعار مجھ سے لی
یک شب و روز میں وہ حفظ کیا — حافظہ اسکا تھا قوی ایسا
کہتے ہیں شافعیؒ کے پاک اوقات — اسطرح صرف ہوتے تھے دن رات
فیض بخش علوم تھا بہ نہار — ذکر اور فکر میں تھا شب بیدار
اور فضائل میں اسکے رکھیے یاد — ہیں یہ تیرہ کتاب سے بھی زیاد
جمعہ کا دن سلخ رجب کی تھی — دو صد و چار وہ سن ہجری
مصر میں شافعیؒ نے رحلت کی — عمر چوّن برس کی تھی اسکی
زاہدیں اس سے پاتے ہیں برکت — حق تعالے نے کی اسپہ رحمت

## احوال امام احمد حنبل رحمۃ اللہ علیہ

اور پڑھا ہے وہ امام اجل
احمد ابن محمد حنبلؒ
ابو عبد اللہ کنیت والا
پہنچے عدنان کو نسب اسکا
ایک سو ساٹھ پر چہار برس
جبکہ گذرے ز ہجرت اے یار
متولد ہوا وہ در بغداد
پایا بغداد اس سے فخر زیاد

پایا

ح ربیع بن سلیمان نے کہا کہ میں امام شافعی کے جنازے سے فارغ ہو کر لوٹ آیا تو ہلال شعبان کا نظر آیا اسی شب امام شافعی کو خواب میں دیکھا پوچھا کہ اللہ تعالی نے آپ کے ساتھ کیا کیا فرمایا کہ اللہ تعالی نے مجھ کو سونے کی کرسی پر بٹھلایا اور مجھ کو رطب مجھ پر سے نثار کروایا رحمۃ اللہ تعالی علیہ ۱۲

درجۂ اجتہاد کو پہنچے — مجتہد مستقل و مطلق تھے
درجۂ اجتہاد مطلق سے — نہیں علما سے درجہ کوئی سے
بعد ان کے نہ کوئی ہوا ایسا — کوئی محدث نہ درجہ پایا
کہ ہیں یہ چہار صاحب مذہب — ہینگے برحق مذاہب انکے سب
ہوئے یہ چار در زمان سلف — نہ سلف کی بزرگی پاوے خلف
کہ ہے خیر القرون سلف کا زماں — وے حدیث اسکو خیریت کا نشاں
جعل الجنۃ لہم مثوا — رضی اللہ عنہم ابدا

## احوال امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ

مقتدائے محدثین عظام — سر اہل حدیث خیر انام
نا ودان فیوض باری سے — شیخ و علامۂ بخاری ہے
اس سبب سے اسے بخاری کہیں — کہ وہ پیدا ہوا بخارا میں
عصر کے وقت روز جمعہ کا تھا — گذرے شوال سے تھے دن سولا
ہجرت مصطفیٰ سے آ خوشحال — صد و نود اپر تھا چوتھا سال
حق تعالیٰ کے فضل سے ایجاب — ہوا پیدا بخاری ذیشاں
اور لفظ بخاری یا تو قیر — دیکھئے اس قدر لیا تشہیر
کہ مؤلف کا اور کتاب کا نام — وہی مشہور ہے در خواص و عوام
اور محمد ہی نام خاص اسکا — ابو عبد اللہ کنیت والا
اس کے والد کا نام اسمٰعیل — اور براہیم نام جد اسکے خلیل
اسکا فر جد مغیرہ جعفی — وہ مجوسی تھا پہلے ای کھائی
ہاتھ پر بس یمان جعفی کے — وہ مشرف ہوا ہے ایماں سے
تب یمان والی بخارا تھا — اور تھا معمول اس زمانہ کا

لاوے ایمان جو ہاتھ پر جسکے
اسکو منسوب اسی کی کرتے تھے
پس مغیرہ کو اسی لئے ہی جہان
جعفی کہتے تھے لوگ ذیشان
اور بخاری محدثوں کا تمام
تھا بلا شبہ مقتدا و امام
علما اسکی کرتے تھے توقیر
اور کرتے تھے اس کی بہت تکریم
وہ صحیح الحدیث مسلم تھا
جانو شاگرد تھا بخاری کا
جب بخاری کے پاس وہ آتا
ادب اسکا بہت بجا لاتا
بولتا اذن اب مجھے دیجئے
تا کہ دوں بوسہ پاؤں کو تیرے
اور اسطرح ترمذی نے کہا
کہ نہ مانند اس کے میں دیکھا
حق

حق نے بخشا ہو جسکو زینت و زیں
کہا ابن خزیمہ اے مسعود
در علوم حدیث پیغمبر
نہیں ظاہر ہوا بخاری سے
اور بعضوں نے اسکی ثنا میں کہا
ایک آیت تھی ہاں بروئے زمیں
اور لکھتے ہیں اسکی یہی ثنا میں
اور فہم کتاب و سنت میں
اور در وقتِ نظر اے امیں
اور تمیز اصل فرع میں بھی
عصر میں اپنے بے نظیر تھا وہ
والد ماجد اسکا اسمٰعیل
تھا جو ابن مبارک والا
جو تھے یاراں امام مالک کے
مستجاب الدعا تھا وہ ذیشاں
کہ بخاری بحال لڑکائی
جو اطبا تھے اس زمانے کے
اس کی مادر نے تب توجہ لا
خواب میں دیکھی اپنے ابراہیمؑ
کہے تیرے پسر کی بینائی
وہ ترے کثرت دعا کی سبب

امت مصطفیٰؐ کو سب ہے یقیں
کہ کہیں زیر آسمانِ کبود
کوئی داناتر اور حافظ تر
اس نے پایا یہ فضل باری سے
حق تعالیٰ کے آیتوں سے بجا
وہ بخاری کی ذات پاک یقیں
کہ حدیثوں کے حفظ و اتقا میں
ذہن کی حدت اور جودت میں
قوت اجتہاد میں بھی یقیں
اور تقویٰ میں زہد و ورع میں بھی
سب کمالات میں شہیر تھا وہ
تھا معظم زراویانِ جلیل
فیض صحبت یہ اس نے پایا تھا
تھا یہ راوی حدیث کا ان سے
اور بخاری کی والدہ بھی جب
جبکہ کھویا تھا اپنی بینائی
پسر اس سے لاعلاج ہوئے
در گہِ حق میں دل سے کی یہ دعا
آئے ہیں وہ خلیل رب کریم
حق تعالیٰ نے پھر عنایت کی
کثرت درد اور بکا کے سبب



لیکن بخاری کی عجب صبح سویری اٹھا
حق نے فضل و کرم سے بینا تھا
عمر دس سال میں وہ اکرم
ہوا حفظ حدیث کا تمام
عمر سولہ برس میں وہ اپنے
جو کتب تھے ابن المبارک کے
اور کتابیں وکیع کے بھی تمام
حفظ وہ کر گیا انجام
جو کتب تھیں اہل اجتہاد کے تھے
پس وہ واقف ہوا سب ان سے
پس گیا بہر حج بیت اللہ
اپنے ماں اور بھائی کے ہمراہ
عمر اسکی ہوئی اٹھارہ سال
تب وہ از فضل قادر متعال
کیا تصنیف اس نے نفیس کتاب
در قضایائے بعض و صحابہ

بعد ازاں

اسکی تصنیف وہ نحو عنواں
اور تحریر پر حدیث سے لئے
اسکے پھر در مقام ابراہیم
اور کوئی حدیث بھی نہ لکھا
تھا یہ لکھنا مسودہ اس کا
منبر و روضۂ شریف کے بیچ
تب بھی لکھنے کو ہر حدیث یقیں
اور جب تک نہیں بکشف یا رویا
اذن وہ جس حدیث پر پاتا
ہوا معلوم اس سے وہ فاخر
اللہ اللہ وہ کتاب ہمام
کی ہے پس اسکی نسبت اشرف
یوں کہا بو یزید پاک شعار
بیچ رکن و مقام ابراہیم
کہے مجھکو تو کیوں نہیں دیتا
کہا حضرت سے میں نے عرض جناب
کہ کیے ارشاد سیدا کو اس
جسکی تالیف ہے کیا قبل
یعنی وہ نسخۂ بخاری ہے
کہیں حضرت جناب کو اپنی کتاب
اور میراث پر آمد حاجات

کیا ہے مسجد الحرام میں جا
غسل کرتا تھا آب زمزم سے
پڑھتا تھا اک دوگانہ وہ فہیم
جب تلک وہ نہ استخارہ کیا
اور بعد اس کے جب مدینہ گیا
کیا اسکا مبیضہ ہے بیں
پڑھتا دو رکعتیں وہ نیک کیش
شاہ عالم پہ عرض کرتا تھا
کہتے ہیں وہ حدیث لکھتا تھا
تھا ز ارباب باطن و ظاہر
ہے بلا شبہ ایسی با اکرام
سرور انبیاؐ نے اپنے طرف
کہ میں کعبے میں سویا تھا اکبار
پایا ہوں رویت رسول کریم
در میں میری کتاب اقدس کا
کونسی آپ کی ہے خاص کتاب
کہ وہ میری کتاب ہے پہچان
جو محمد ہے ابن اسمعیل
لیکہ مقبول رب باری ہے
رتبہ کیا اسکا ہوویگا دریاب
اور دفع حوادث و آفات

[illegible]
کرتے ہیں اسکا تجربہ [illegible]
کہتے ہیں اسکا [illegible] جو تھا
کہ فتح [illegible] جمال دین جو تھا
نقل استاد سے ہے اپنے کیا
نقل استاد اصیل الدین
ہاں اسکا جو تھا ہے یقین
اسطرح وہ خبر دیا [illegible]
کہ مہمات سنت میں اپنے
سیر و [illegible] کیواسطے لکھے
اور دو [illegible] بار تک ہی پڑھا
اکیس [illegible] بار [illegible] والا
وہ صحیح بخاری سے پایا
حق تعالیٰ نے سر فضل الٰہی
بس وہ حاجت روا ہوئی [illegible]
حل شدہ [illegible]
لکھے ہیں [illegible]
بس [illegible] کتاب [illegible]
اور جس [illegible]
[illegible] حرق و غرق [illegible]
سنت

اور بخاری تھا بلا انداز مرد
کہ وہ میراث پدر پایا تھا
اور جو افزود یا سخاوت تھا
متقی صاحب مروت تھا
سب کمالات میں وہ پاک انداز
اپنے اہل زماں سے تھا ممتاز
وہ مساکین اور فقرا پر
صدقہ کرتا تھا اپنا مال اکثر
جو بھی علم حدیث کے طالب
رہتا ان کے طرف بہت راغب
ان سے اکثر سلوک کرتا تھا
لطف و اشفاق اپنے دہر تھا
اور قلیل الغذا تھا وہ بدوام
کھاتا تھا ایک یا کہ دو بادام
اور چالیس سال تک زنہار
نہیں سالن کیا کو نوش ای یار

سخت ایسی بلا سے شام و پگاہ
اور بخاری امام قدس شعار
جو کہ ہوا اس کتاب کا قاری
کی ہے اس نے دعائے خیر بجاں
اور بزرگوں سے ایک پاک نصاب
کی بخاری رہ ادب سے عیاں
جس جگہ سے قدم اٹھاوے نبی
یعنی در تتبع سنت اکرم
بس سماع حدیث کے خاطر
جیسے بے شبہ خود بخاری نے
کرلی استفادہ اختیار
اور بصرہ کو چار بار گیا
اور گیا جو کوفہ و بغداد
راویوں سے حدیث با اسناد
سب کہ راویوں کا ہے تعداد
ہر حدیث ان سے جو سنا ہوں میں
اور کہ راویاں پاک شعار
اور بخاری سے ایک خلق کثیر
جیسے مسلم ہے ترمذی ہے جاں
اور ان کے سوا بہت اخیار
کہ بلا واسطہ حدیث نبی

حق تعالے رکھیگا اسکو نگاہ
مستجاب الدعا تھا جب سے یا
حق میں اس کے پدر کہ یاری
یاد سے اکثر قبولیت کی شان
دیکھا اسطرح سے پیا علم خواب
پیچھے پیچھے ہے مصطفےٰ کی رواں
وہیں رکھے قدم بخاری بھی
رہے حضرت کے وہ قدم بقدم
کیا سفر بلاد وہ فاخر
یوں خبر دی ہے حال سے اپنی
میں گیا شام و مصر کو دو بار
اور شش سال در حجاز رہا
ہیں سو وہ کتنے بار نہیں ہے یاد
میں نے سن کر جو کرلیا ہوں یاد
جانیو اکہ زاد بر ہشتاد
لے کے ہم وبس وہ لکھا ہوں میں
سب کے سب تھے محدثین کبار
بھی ہیں راوی حدیث کے اسی ہیر
اور ابن خزیمہ عالیشان
کہ ہے نو ہزار جبکا شمار
وے بخاری سے ہی سنے ہیں سبھی

سخت بیمار آہ جب وہ ہوا — تب اطبا نے دیکھا اسکو کہا

چھوڑ دینے سے دائماً سالن — آئی بیماری خشک ہوکے بدن

لوگ جب حد وکد کرنے میں آئے — تب وہ شربت سے اختیار کیا

بضرورت وہ شوربہ تھوڑا — ساتھ روٹی کے نوش فرمایا

ایکدن تھا نماز میں اکبار — بار از زنبور نیش ستر بار

باوجود اسکے وہ نحو انداز — نہیں ہرگز کیا ہے قطع نماز

قصہ کوتاہ انہی نے یکمدت — طلب علم میں ہے کی محنت

اور پھرا ہے بہت سے شہر و دیار — اور ملا اہل علم سے بسیار

اور انکی ملازمت میں رہا — اور ان سے بہت حدیث سنا

پس بخارا طرف کیا رجعت — اسکی آمد کی جب ہوی شہرت

تب بخارا کے لوگ با اجلال — ایک فرسنگ آئے استقبال

ایک فرسنگ تک سبھی اسکے لیے — جابجا ہیں نصب کیئے خیمے

جائے آراستہ سبھی کروائے — شامیانے دیے فرش بچھوائے

سیم و زر اور درہم و دینار — کیئے طبقوں سے لاکے اسپہ نثار

پس بخارا میں لایا جب تشریف — معتقد اسکے تھے وضیع و شریف

فیض پاتے تھے اس سے خلق کثیر — کیا خواص و عوام امیر و فقیر

تب کیئے حاسدان زشت سیر — آہ باندھے حسد میں اسکے کمر

جو کہ تھا حاکم بخارا تب — ورغلائے اوسے یہ ملکر سب

کہیے حاکم سے بخاری پر — کہ تکلیف وہ آئے تیرے گھر

اور صحیح بخاری لے آوے — پڑھکے مجلس میں تیرے سنوادے

وہیں حاکم نے اسکو بلوایا — تب بخاری نے یہ جواب دیا

سنکے حاکم یہ ہو گیا برہم
کہ بخاری وطن سے باز آوے
تب بخاری نے ہے بد دعا یہ کیا
جو کئے میرے حق میں اہل جفا
یہ دعا اسکی مستجاب ہوئی
اک مہینہ ابھی نہ گذرا تھا
اور ہوا تھا یہ حکم سخت اسیر
اسکو ذلت سے شہر گشت کریں
یہ اہانت یہ ذلت و خواری
بعد اسکو رکھے میں قید میں لا
اور دوسرے ہوئے تھے جو بدخواہ
ان ہر ایک پر ایک سخت بلا
نقل ہے جب بخاری رح والا
تب سمرقند میں گئی یہ خبر
اسکی خدمت میں اک رقعہ لکھے
تب سمرقند کے طرف وہ چلا
نام فرتنگ تھا وہ قریہ کا
اسی قریہ میں یہ سنا تحقیق
اپنے رکھنے میں اور نرکھنے میں
وہ توقف کیا اسی خاطر
اسکے سبب وہ بہت ہی فکر میں تھا

اور یہ حکم کر دیا ہے بہم
شہر سے جلد تر نکل جاوے
کہ الہی پروردگار ارض و سماء
جلد اس کی سزا سے پہنچا
دشمناں کو سزا شتاب ہوئی
ہوا معزول پس وہ اہل جفا
مادۂ خر پہ اس کو بٹھلا کر
اور علانیہ یہ ندا کردیں
ہے سزا یہ اس زشت کرداری
اور آخر وہ قید میں ہی موا
کیا ان سب کو بھی خدا نے تباہ
اس جہاں میں اٹھا جہاں سے اٹھا
جب بخارا کے شہر سے نکلا
لوگ اس جا کے سبھی ملکر
بڑی خواہش سے اسکو بلوائے
ایک قریہ میں جا کے جب پہنچا
کہ سمرقند کے قریب ہی تھا
کہ سمرقند میں کئی ہیں دو فریق
ہیں وہ آپس میں اختلاف پڑا
دیکھو تا آمد کے کیا ظاہر
کہ ہے لوگوں میں اختلاف پڑا

چوتھے نفرتے کا
تا نہ فتنہ ہو دیں طرف منجر
اس خطر سے بہت ملول ہوا
پس تہجد میں یہ کیا ہے دعا
یا الہی میں دیکھتا ہوں یقین
باوجود اس کشادگی کے زمیں
مجھ پہ سب یہ تنگ ہوئی ہے
دلکو میرے یقین اٹھالی ہے
پس زرو زمیں اٹھا مجھکو
اور اپنے طرف بلا مجھکو
کہ با مقبول حق نے اسکی دعا
وہیں دنیا سے وہ وفات کیا
شب شنبہ تھی غرہ شوال
گذرے دو سو اور چھپن سال
سبح وال خطیب بغدادی
عبدالواحد سے نقل کی ایسی

ہیں احادیث کے کتب جو تمام
اور اسطرح سے کہا وہ تمام
کہ کتاب صحیح مسلم سے
کوئی کتاب آسماں کے نیچے
جو اصح ہیں صحیح ہووے نہیں
وہی ہیں سب سے صحیح تر بیقین
اور اس کے سوا بھی اسے سعید
اور ہیں اس کے مصنفات مفید
شیخ ابو زرعہ رازی سا عالم
اور شیخ احمد ابو حاتم
کہے مسلم محدثین کا تمام
ہے بلا شبہ مقتدا و امام
اور ابو بکر و ترمذی کے یار
ابو حاتم بھی اور کئے اخیار
شیخ مسلم سے با وجہ قوی
ہیں حدیث رسول کی راوی
اور

فخر اسلام و مسلمیں مسلم
جبکہ سن شعور کو پہنچا
طلب علم میں ہی اسے ہشیار
مصر و شام و عراق اور حجاز
اور اکثر ثقات سے وہ ملا
آیا بغداد کی طرف کئے بار
علم و فضل و کمال میں ہوا
کہ ہوا از ائمہ اعلام
اور یہ علم حدیث تحقیقات
فرق کرنے میں دی صحیح و سقیم
بلکہ اس فن میں وہ یگانہ تھا
جب بخاری گئے شہر نیشاپور
مسلم اس کے حضور آتا تھا
اور احادیث وہ گرامی تھا
وے احادیث سب زرو شمار
ان سے سب انتخاب کر کے انہیں
یعنی ہے وہ صحیح مسلم جان
ایسی خوبی سے اسکی تالیف
حسن ترتیب کی اسے ایسی
جو ہیں علم حدیث کے ماہر
اس لئے شیخ بو علی افصح

ہوا پیدا افتخار دین مسلم
علم پڑھنے میں وہ کمر باندھا
وہ پھرا ہے بہت سے شہر و دیار
اور ایسی ہی ملک دور و دراز
اور حدیثیں صحیح ان سے سنا
اس سے راوی ہیں بس وہ اخیار
اسکو بخشا ہے ایسی شان علا
اور حفاظ ملت اسلام
عجب اسکی ستائش وے ہیں پا
اسکو سب عالموں پہ تھی تقدیم
قدوہ کمل زمانہ تھا
آ اقامت کیا ہے قائض نور
اور اس سے فیوض پاتا تھا
بیوسطہ تھا ز راویان ثقات
تھیں بلاشبہ تین لاکھ ای یار
اس نے لکھی ہے وہ کتاب نفیس
بے نظیر و مثیل اور بے قیاس
اسمیں ایسی رکھا رموز لطیف
کہ نہیں کوئی کتاب ہے ویسی
انپہ یہ امر خوب سے ظاہر
دیا اسکی کتاب کو ترجیح

اور تھا متقی بڑا مسلم
جو ہیں اس کے عجائب حالات
کہ نہیں اپنی عمر بیچ کبھی
اور نہ مارا ہے وہ کسی کو کبھی
ایسے اوصاف پاک وہ مولا
دو صد و شصت و ایک تھا سن جب
شام یکشنبہ اس نے نقل کیا
پس ہوئی عمر اس کی پچپن سال
ابو حاتم محدث والا
پوچھا کیا حال ہے ترا وہ کہا
پس یقیں جس جگہ میں چھپا ہوں
اور جو تھا ابو علی زاغونی
کوئی دیکھا اس کو خواب میں پوچھا
کہا یہ جزو جو ہے تیرے ہات
جزو تھا وہ صحیح مسلم کا
کہا تھا مذہب امام مسلم کا
ہے وہ طبقات شافعیہ سے
مجتہد بھی تھا کوئی درجہ کا
ہم طریقہ تھا یہ بخاری کا
روح اللہ روحہ ابدا

اور محتاط با صفا مسلم
سوا نہیں حالتوں سے یہ بات
نہ کسی کی کبھی اس نے غیبت کی
اور کسی کو نہ اس نے گالی دی
لطف سے اپنے اسکو بخشا تھا
بست و پنجم تھی وہ زماہ رجب
اور دو شنبہ کے روز دفن ہوا
خوش رہے اس سے قادر متعال
شیخ مسلم کو خواب میں دیکھا
حق نے جنت مباح مجھ کیا
دار جنت کے بیچ رہتا ہوں
جب یہ دنیا سے اس نے رحلت کی
کس عمل سے تو رستگار ہوا
اس کی برکت سے میں نے پائی نجات
دیکھئے اس کتاب کا رتبہ
لکھے اسما ہیں یوں علماء
منتسب شافعی طرف ہیں کئے
یا نہیں - یہ نہیں نظر آیا
درجہ اس کے قریب رکھتا تھا
جعل الجنۃ لہ مثوا

## احوال امام ابوداؤد رحمۃ اللہ علیہ

تحقیق مسعود
وہ سلیمان ہے ابوداود
کنیت جس کی ہے وہ کہ سنئے
ابن اشعث ہے وہ جان
ابن اسحق بن اشیر ہے وہ جان
ابن بشیر ہے وہ ابن عمر
ابن شداد ہے ازدی اشعر
ابن عمران ازدی سجستانی
اسکو لکھے ہیں جو سجستانی
یا یقیں وہ غلط ہے سنجری
وہ سجستانی ہے صفا کہو
سجستان ایک ملک ہے مشہور
وہ ملک ہے بلاد سند سے جا
ہے وہ سند و ہرات کے درمیاں
متصل ہے قندھار کے پار
سند کے ہے قریب ملک قندھار
اور وہیں شہر ہے حشمت بھی اک
تھے بزرگان جشتیہ حسن جا
نسبت

نسبت سیستاں کو عریاں
ہجرت شاہِ دیں سے جانو تم
ابو داؤد تب ہوا پیدا
طلب علم میں کمر باندھا
کہ حجاز و عراق و مصر اور شام
پڑھا علم حدیث شوق سے وہ
اور صلاح و عبادت و تقوی
آستیں اک کشادہ رکھتا تھا
لوگ پوچھے ہیں جب سبب اسکا
آستیں اک کشادہ رکھتا ہوں
دوسری اسقدر ضرور نہیں
اوستاد اسکا احمد حنبل رح
اور سماع و روایت اخبار
اور راوی ہیں اس سے ای بھائی
بلکہ راوی ہے اس سے شیخ اجل
اور تھا موسی جو یک بزرگ بڑا
ابو داؤد سے ہوا پیدا
اور برائے بہشت در عقبی
اور کتاب سنن بوجہ لطیف
ابن حنبل رح کو لاکے دکھلایا
وقت تالیف اسکے یہ ہوا آن

کبھی کہتے ہیں سنجری پہچان
سال دو سو پہ جبکہ تھا دوم
اور جب وہ شعور کو پہنچا
اسی خاطر بہت سے ملک پھرا
اور خراسان اور جزیرہ تمام
کیا حفظ حدیث ذوق سے وہ
اور رکھتا تھا احتیاط بڑا
دوسری آستیں تنگ سدا
تو انہیں اسطرح وہ فرماتا
تاکہ اجزا کتب کے اسمیں رکھوں
بلکہ اسراف ہے زیادہ یقیں
اور ہے شیخ طیالسی اکمل
سے بہت عالموں سے اسکو آیار
ترمذی ایک دوسرا النسائی
اسکا استاد احمد حنبل رح
وقت ہیں اس کے حق میں اسنے کہا
ازبرائے حدیث درد بنا
دیوے اسکو جزائے خیر خدا
ابو داؤد جب کیا تالیف
دیکھ کر وہ پسند فرمایا
پنج لک تھے حدیث اسکے پاس

انتخاب اس سے کر وہ فرزن
دیا ترتیب اس کتاب سنن
چار ہزار آٹھ سے حدیث شریف
جمع اسمیں یعنی کیا وہ ضعیف
جو حدیث صحیح یا ہو حسن
دی اسمیں جگہ وہ نیکو فن
اور ایسا کہا وہ عالی شان
کہ جو ہیں اس کتاب کے درمیان
آٹھ سے اور چار ہزار حدیث
ان سے عاقل کو بس ہے چار حدیث
ان سے پہلی حدیث آفرین فال
ہے بلا شبہ انما الاعمال
انما الاعمال بالنیات
یعنے اعمال نیتوں کے ہی ساتھ
اجر پاوے مطابق نیات
الخ

اک عمل ہے جو نہیں جیتنی — نیکتر اجر بھی ملیں اتنی
دیکھ اکثر محدثین کبار — اس حدیث شریف سے ہی آیار
کیئے اپنے کتاب کو آغاز — فیض کا در کیئے اسی سے باز
اور اسکو رکھے پاک سیر — سب احادیث کی ہے سر دفتر
چوں بخاری شیوخ اجل — یہی لایا حدیث ہے اول
وہ بخاری کی ایک شرح ہے نام — جو ہے ہندی میں فیض باری نام
اس حدیث شریف کی بیقیل — دیکھ اسمیں کیا ہے شرح طویل
اور دوسری حدیث آ بہائی — دیکھیئے ہے بغیر شبہ یہی

من حسن اسلام المرء ترکه ما لا یعنیه

یعنے از خوبی مسلمانی — چھوڑ دینا ہے امر لایعنی
یعنے جس قول و فعل میں کہ ہو — دنیا یا آخرت کا نفع نہ ہو
چھوڑنا ویسا کام یا ہو کلام — ہے مقرر زخوبی اسلام
اور تیسری حدیث ای ذیشان — ان حدیثوں سے بس یہی جان

لا یؤمن احدکم حتی یحب لاخیه ما یحب لنفسه

کم سے ایمان نہیں کوئی لایا — جب تک سکا نہ حال ہوا ایسا
کہ یقین اپنے واسطے جو چیز — چاہتا ہے شبہ اور رکھے عزیز
بھائی مومن کے واسطے اپنے — بس اسی چیز کو وہ دوست رکھے
جیسی چاہتا ہے اپنی تو عزت — ہر مسلمان کی کیجئے حرمت
جیسے اپنا ضرر نہ چاہیگا — کسی مومن کو مت ضرر پہنچا
اور چوتھی حدیث پیغمبر — ہے یہی رکھ مدام پیش نظر

الحلال بین والحرام بین وبینهما مشتبهات فمن

اتقی المشتبهات
استبرأ لدینه وعرضه
ترجمہ
ہے حلال ظاہر
جو کچھ ہے حرام ای یار
اور ہے ظاہر
درمیان ان دونوں کے ہیں شبہات
جو بچا ان سے احتیاط کیسی
جسکا ہے پاک وہی
دین اپنا اور آبرو اپنی
اور لکھا ہے شاہ عبد الغنی عالیشان
پیشوائے محدثین زمان
یہاں لکھتا ہے اسطرح ایک
بوستان محدثین میں دیکھ
کہ کہا بس جو ہے ابوداؤد
یہ حدیث ہے اسکی مقصود
کلیۂ قاعدے شرع کے
اور احکام دین وملت

بعد تجدید بخاری و مسلم
وہ مقدم ہیں سب پہ اے اسلام
ابوداؤد کے ہی وقت میں جان
اک محدث بڑا تھا ذی شان
نام اسکا تھا شیخ ابراہیم
دیکھ اسکی سنن کہا بانعیم
ابوداؤد کے لئے مولا
نرم اسطرح سے حدیث کیا
نرم لوہا کیا تھا جونکہ داؤد
بہر اعجاز حضرت داؤد
ابوطاہر سر آمد اخیار
جو کہ تھا حافظ حدیث اے یار
اس سخن کو بہت پسند کیا
عربی اسکو نظم میں لایا
اور وہ شیخ دیں ابوطاہر
ہے حسن بن محمد فاخر

نقل

معرفت انکی جب کہ آدمی پات
بعد ان کے جو ہینگے جزئیات
جاننے کیلئے اے نیک نہاد
یہ مبارک جو ہیں حدیث چہار
کہ نیچہ تصحیح طاعت اے عاقل
اسلئے ان کی قبولیت کا مدار
اور سدا اپنی عمر کے اوقات
ہووے حاصل یہ تا لیل و نہار
اور رعایت حقوق مومن کی
اور اہل معاملہ کی تمام
اور رفع شکوک بھی سمجھو
ہووے چوتھی حدیث سے حاصل
بس بلاشبہ یہ چہار حدیث
عاقل ہوشیار کے حق میں
شاہ عبدالعزیز عالیشان
قول اسکا ہوا یہاں آخر
ابوبکر جلال با اجلال
کہ احادیث کی عبارت میں
وقت میں اپنے سب سے اقدم تھا
اور خطابی یہ کہتا ہے کلام
علم دیں میں ہے وہ کتاب ایسی

ہووے معلوم سارے مشہورات
انکی تفصیل شرح و بسط بیات
نہیں چنداں ہے حاجت استاد
ان سے معلوم کرسکے ہشیار
ہووے پہلی حدیث سے حاصل
نیک نیت یہ ہے اے نیک شعار
جو بچاتا ہے لغو سے دترات
یعنی دوسری حدیث سے آیا ر
خویش و احباب دوستوں کی سبھی
آوے تیسری حدیث سے اہتمام
علمائے کے ہوا اختلاف سے جو
بات دے احتیاط آئے کامل
ہینگے گویا چہار ہزار حدیث
پیر و استاد کا وہ حکم رکھیں
پیشوائے محدثین زمان
دیکھ بستاں میں اسکے اے ماہر
شانمیں اسکے یہ کیا ہے مقال
زہد اور ورع اور عبادات میں
خلق کا پیشوائے اکرم تھا
ابوداؤد کی کتاب ہمام
کہ نہ کوئی کتاب ہے ویسی

نقل لایا کہ اس نے فرمایا
حضرت شاہ انبیا کا لقا
کہ تمسک سنن کی جو چاہے
اور بولا ہے ابن اعرابی
اصل اسلام ہے کتاب اللہ
ابو داؤد کی سنن ہے جہاں
اور کہے ہیں کسی کے پاس اگر
اصل قرآن با صواب سوا
نہیں حاجت کسی کتاب کی ہو
ابو داؤد کے سوا ہے تمام
مستقل کوئی نہیں کتاب لکھا
اس نے جب یہ کتاب کی تصنیف
شیفتہ ہو گئے سب اس سے
نہیں کوئی مخالف اسکا ہوا
ابو داؤد کا تھا کیا مذہب
بعض کہتے ہیں شافعی تھا او
ابن خلکان نے اسی ستودہ شیم
ابو اسحٰق شیخ پاک صفات
تھے جو یاران احمد حنبل
ابو داؤد کو بھی وہ آیا ر
سن ہجری تھا دو صد و پنجاہ

کہ میں دیکھا بعالم رؤیا
کیا ارشاد آپ نے ایسا
ابو داؤد کی سنن دیکھئے
کنیت بوسعید ہے جسکی
اور اسکا ستون اے آگہ
ہر دو کافی ہیں دین میں پہچان
نہیں کوئی کتاب ہو حاضر
ابو داؤد کی کتاب سوا
اسکو کافی ہیں بس یہی ہر دو
جانئے در مجرد احکام
وہی اس فن کا فتح باب کیا
اسکو لکھے ہیں جب وضیع و شریف
مثل قرآن نفع لینے لگے
بلکہ ہر ایک اس سے بہرہ لیا
اسمیں ہے اختلاف یہ سن آپ
بعض بولے ہیں حنبلی سمجھو
اپنی تاریخ میں کیا ہے رقم
فقہا کے جو ہے لکھا طبقات
علم فقہ و حدیث میں اکمل
دیکھئے وہ کیا انہیں ہے شمار
اور کھٹے پانچ سال اسپہ زیاد

۱۶ سطر

ستودہویں وہ کشتی از سنہ شوال
کیا رحلت وہ معدن اجلال
تھی یہ سالہ
عمر نقیاتہ اور وہ در بصرہ
اور مدفون ہوا وہ بصرہ میں
جنت عش نزول ہو
تا قیامت بہشت سرو
احوال امام ترمذی رح
تھا محمد جو وہ بن عیسیٰ
ابن سورہ ہے وہ بن موسیٰ
ابو عیسیٰ ہے کنیت اسکی
اسکو کہتے ہیں ترمذی اک
اور ترمذ ہے ایک شہر
ہے وہ سرحد ہے
ب وہ شہر ہے

ماورا النہر سے بھی رکھ یاد
بس یہی نہر ہے بلخ کی مراد

اور یہ ترمذی امام ہدا
عالی نشان گرد تھا بخاری کا

وہ اسی کے روش میں سمجھا تھا
عصر کا اپنے وہ یگانہ تھا

اور از مسلم و ابو داؤد
انکے اشیاخ سے بھی اسکے وجود

رکھتا ہے وہ روایت اخبار
اور بہت سے بلاد اور امصار

علم پڑھنے لئے پھرا ہی وہ
استفادہ بہت کیا ہے وہ

واسط و رے و کوفہ و بصرہ
اور خراسان اور حجاز میں جا

سالہا عمر لگیا ہے بسر
پڑھا علم حدیث پیغمبر

اور اس فن کے درمیاں ای یار
بس تصانیف اسکے ہیں بسیار

اور یہ جامع کبیر اسکی
ترمذی جسکو بولتے ہیں سبھی

ہے یقیں بہترین تصنیفات
اسکے عمدہ ترین تالیفات

بلکہ بعضے وجوہ سے بہتر
ہے کتب حدیث کے یکسر

عدم تکرار وجہ ہے پہلا
ہر مذہب مذاہب فقہا

مذہب ہر اک امام کا خوشحال
از حدیث صحیح استدلال

خوبتر جانبو کیا ہے وہ
داد اس امر کی دیا ہے وہ

اور انواع حدیث کے از تعریف
در صحیح و حسن غریب و ضعیف

اور معلل جو ہے علل کیساتھ
خوب لکھا ہے وہ گرامی ذات

اور حدیثوں کے راویوں کا نام
اور القاب و کنیت ای ہمام

اور کئے فائدے آفرخ فال
جو علاقہ رکھے بعلم رجال

بسکہ خوبی سے وہ لکھا ہے حال
بس کتاب اسکی بے نظیر ہے یہ

اور وہ حفظ میں یگانہ تھا
اوحد و اشہر زمانہ تھا

ورع اور زہد اور خوف خدا
رکھتا وہ بہت ہی رکھتا تھا

سالہا خوف حق سے رو رو کے
تابجا لیا چشم کھو بیٹھے

اس نے وہ جامع کبیر و لطیف
فضل سعی سے جب کی تالیف

تھے جو ملک حجاز کے علما
پہلے ان سب کے اسکو پیش کیا

دیکھا اس کو پسند فرمائے
اور بہت اسپہ آفریں وہ کئے

اور تھے جو عراق کے علما
بعد انکے بھی لا کے بتلایا

دیکھی سب تو خوش ہوئے تو صفحوں کر
بعد لوگوں میں اسکو دی تشہیر

اور کہا جس کے گھر میں وہ ہو کتاب
گویا اس گھر میں ہے نبی کا جناب

کہ

کہ وہ اس سے کلام کرتا ہی — فیض بخشی مدام کرتا ہے

اور کتاب شمائل نبوی — بحر اوصاف پاک مصطفوی

دیکھئے ہے اسی کی تالیف — ہے بلاشبہ وہ کتاب لطیف

گنج حسنات معدن برکات — بالیقین ثمین و مخزن خیرات

کہ برائے بر آمد حاجات — اور دفع مصائب و آفات

اسکا پڑھنا مجربات سے ہے — اور عمدہ توسلات سے ہے

کرتے آئے ہیں تجربہ اسکا — یقیں اکثر اکابر علمائ

یونہی لکھا باشعۃ اللمعات — دہلوی جو ہے شارح مشکوٰۃ

سن ہجری تھا دو صد و ہفتاد — اور نون سال ہی تھے اس پر زیاد

اور وہ سیزدہم رجب کی تھی — روز دوشنبہ اس نے رحلت کی

شہر ترمذ میں اسکی ہے مرقد — روح اللہ روحہ الامجد

## احوال امام نسائی رحمۃ اللہ علیہ

پانچواں وہ امام فرخ پے — احمد ابن علی نسائی ہے

لفظ نسائی بہمزہ مکسور — ہے بلا مد صحیح جاں مذکور

نسأ اک شہر ہے خراساں — نسبت اسکی طرف ہے وہ سن لیں

سن ہجری تھا دو صد و پندرا — فضل سے حق کے وہ ہوا پیدا

وہ ہوا جبکہ پانزدہ سالہ — طلب علم کیلئے نکلا

وہ قتیبہ کے پاس پہلے گیا — اک برس دو مہینے مکث کیا

کسب علم حدیث اس نے کیا — بہت اس باصفا سے فیض لیا

پھر گیا ابن راہویہ کے پاس — جا پڑھا علم دیں بلا وسواس

اور علی ابن حشرم و محمود — ابن غیلان اور ابو داؤد

ہیں یہ پس اس باصفا کے استاد — جان

کیا اخذ روایتیں ان سے — اسکے

ابن عبد اللہ عالم بر — وہ

ابن احمد حنبل کی

جو کہ تھا ابن ہانی ملا ہے جا کے

شیخ نسائی نے

فائدہ علم کا لیا اس سے

طلب علم میں وہ نیک شعار

پھرا ہے بہت سے شہر و دیار

وہ حجاز و عراق و مصر تمام

اور خراسان اور جزیرہ و شام

طحاوی طبرانی

ابو بکر و

تینوں شاگرد اس کے ہیں گزرے

بہت فہمی وہ رکھتا تھا

اسکے مداح ہیں بہت علما

کہ تھا وہ حافظ حدیث کبار

اور تھا از ائمہ فقہ

رحم ہو مارنے لگا اسکو
اور لگد کوب کر دیئے اسکو
ضرب اک خصیتین پر جو لگا
وہ اسی سے نیم جاں ہوا
مسجد سے باہر اسکو کئے
اس کے خدام گھر اٹھا لائے
بعد ازاں اسکو جب افاقہ ہوا
اپنے خدام کو یہ فرمایا
کہ سوئے مکہ شریف ابھی
لے چلو لے چلو مجھے جلدی
تاکہ مکے میں ہووے موت مری
یا کہ مر جاؤں اسکی راہ میں ہی
پس سے لیگئے اسی ساعت
پایا مکے میں آ کے وہ رحلت
بعض کہتے ہیں وہ برملہ ہوا
سوئے مکہ وہاں سے لا رکھا
درمیاں

فدوۂ عصر اور امام زماں — سب کمالات میں تھا عالیشاں
شیخ حاکم کہا کہ اسکا کلام — جو ہے فقہ و حدیث میں اہتمام
زایدالوصف ہے بہت احسن — اسکی دیکھیگا جو کتاب سنن
ہاتھ دیویگی اسکو حیرانی — دیکھ کر اس کی حسن تبیانی
اور اسمیں بڑا تھا ورع و تقا — صوم داؤدی رکھتا تھا وہ سدا
تھا کثیر الجماع وہ بایں — چار زن اسکے عقد میں تھیں یقیں
پاس ہر اک کے ایک شب رہتا — اور کنیزیں بہت تھیں انکے سوا
اور لکھا بو سعید پاک شعار — دیکھ تاریخ مصر میں اے یار
ابن خلکان لکھا ہے یوں آ زکی — مصر میں آ کے جب رہا نسائی
پائے لوگ اس سے فیض اور برکات — ہوئیں مشہور اس کے تصنیفات
بعد ازاں سوئے دمشق گیا — اور اس شہر تک مقیم ہوا
طول مدت سے ملک شام میں سب — تھی حکومت بنی امیہ کی جب
لوگ اس ملک کے بہت ایمیاں — مذہب ناصبی (خارجی) لئے تھے جہاں
اس لئے اس نے اک لکھا نسخہ — نام اسکا خصائص کبریٰ
مرتضیٰ کے مناقب والا — بسط سے اس کتاب میں ہے لکھا
اور وہ جامع دمشق میں لا — پڑھ کے لوگوں کو جب سنانے لگا
پڑھا تھوڑی کتاب وہ لصواب — پوچھا ایسے میں ایک زشت نصاب
کہ مناقب معاویہ کے بھی — کیا تو لکھا ہے کچھ کہا وہ تبھی
بس نہیں کیا معاویہ کو یہ بات — کہ ہو قرد النصیب اسکو نجات
پھر مناقب لکھے اسکو کہاں — بس یہ کہتے ہی وہ نکو عنواں
جو تھے حاضر عوام اور اشرار — آہ شیعی تب اسکو دیکے قرار

درمیاں الصفا و مروہ کے — نعش اس باصفا کی دفن کئے
پیر کا دن صفر کی ستر دہم — سن ہجری تھا سہ صد و سیوم
آہ مظلوم وہ شہید ہوا — روح اللہ روحہ الاصفیٰ

## احوال امام ابن ماجہ رح

اور محمد امام حق آگاہ — پسر زید ابن عبداللہ
ابو عبداللہ اسکی کنیت ہے — ابن ماجہ سے جسکی شہرت ہے
ماجہ اس کے والدہ کا ہی نام — اور قزوینی ہے وہ شیخ ہمام
شہر مشہور ایک ہی اکرم — ہے وہ قزوین در عراق و عجم
سال دو سو یہ جبکہ نواں تھا — ہوا پیدا وہ تب بفضل خدا
علم پڑھنے لئے وہ جب نکلا — شوق سے وہ بہت سے ملک پھرا
کوفہ اور بصرہ اور عراق و شام — واسط و مصر و ملک رے بھی تمام
اور حجاز شریف اور بغداد — اور اسلام کے بہت سے بلاد
ابن عمار اور ابن نمیر — ابن منذر بھی تھا جو فرد شہیر
اور ابوبکر بن ابی شیبہ — ان بزرگوں سے استفادہ کیا
سب علوم حدیث میں اشہر — فضل حق سے ہوا ہے تب سے
حنبلی تھا وہ قدوۂ آفاق — پاکر رکھتا تھا مذہب اسحٰق
اور ہوا ہے وہ صاحب تصنیف — اسکی ہی فیض بخش ہیں تالیف
ہیں از انجملہ یہ سنن سنئے — ایک ہے وہ صحاح ستہ سے
اسکی تالیف سے بشان عظیم — جبکہ فارغ ہوا بفضل کریم
ابوزرعہ کے پاس لے آیا — اور اسے وہ کتاب بتلایا
دیکھ اسکو کہا وہ پاک انصاف — پہنچے لوگوں کے ہات جب یہ کتاب



کتب اس فن کی سب ہی جو ہیں خوب
تو رہا حاجت نہ ان سے بستاں
بیاں کتاب سے صاحب شیخ زماں
شاہ عبدالغنی شیخ جلیل
در حقیقت میں یہ کتاب بے عدیل
کہ نہیں ہیگی غیر عدیل
کرتے بالعموم ہے اختصار ایراد
حسن ترتیب و اختصار ایراد
حسن ترتیب و حدیث بے تکرار
اور سرد کتاب میں جیسی
نقش اس میں ہیں ایسی
ہے یہ کتاب میں ویسی
نہیں کوئی کتاب سے نظیر
اور ابوزرعہ اسے سراہتا
اور ابوزرعہ اسکی صحت پہ
دی گواہی ہے سے یہ فرمایا
کہ وہ اسطرح سے ہے
ظن غالب ہے بس مرا ایسا
نہ احادیث ایسی ہی اکمل
سر احادیث ایسے ہی اکمل
اسکے اسناد میں ہو جن سے خلل

شعر

منتہم ہا کر سات وضع کے سو — یا شدید النکارت ای کو سنو
تیس تک کبھی نہ اسمیں ہیں آئے زیر — اور اسمیں کتاب ہیں بتیس
اور ہیں اسکے ضمن میں دریاب — اکہتر اور دیا لنسے ابواب
اور احادیث اسمیں آئے ہیں شمار — ہینگے جملہ سمجھہ چہار ہزار
جبکہ ہجرت سے دو صد و ستر — اور زیادہ تھے تین سال اسپر
بست و ہفتم تھی از مہ رمضان — پیر کے دن کیا ہے نقل وہ جان
روز شنبہ اسکا دفن ہوا — رحمہ اللہ روحہ الاصفی

## خاتمہ

جانو یہ چھے ائمہ اخیار — جو ہوئے ہیں محدثین کبار
پیشوائے محدثین ہیں یہہ — مقتدائے محدثین ہیں یہہ
اہل سنت سب انکو ہیں مانے — دین ملت میں معتمد جانے
جامعین و مبلغین حدیث — حامیین اور حافظین حدیث
کی تبلیغ وے حدیث و اثر — انکا احسان ہے ساری امت پر
یہ اٹھائے مشقتیں بسیار — کیے جمع حدیث اور اخبار
قاعدے اور ایسے ٹھہرائے — سقم اور صحت حدیث کی وے
کہ احادیث کاذبہ ہوں دور — ز احادیث صادقہ [illegible]

مخفی نہ رہے کہ ان چھے ائمہ محدثین میں جو اکثر مذہب شافعی اور بعض مذہب حنبلی کی طرف منسوب ہیں سو ایسے مقلد محض نہیں ہیں جیسے کوئی غیر محدث و غیر مجتہد مقلد ہووے۔ بلکہ وے منتسب و موافق ہیں اونکے مذہب کے کیونکہ وے اپنی کتابوں میں وہی احادیث لاتے ہیں جو مؤید ہوں اونکے مذہب کے دلیں۔ چنانچہ مولانا شاہ ولی اللہ محدث دہلوی حجۃ اللہ البالغہ میں لکھتے ہیں

کہ صاحب الحدیث قد ینتسب الی احد من المذاہب لکثرۃ موافقتہ لہ کالنسائی والبیہقی ینتسبان الی الشافعی ج ۲ انتہی
بہر حال یہ محدثین مذاہب مجتہدین کی راہ نہیں چھوڑتے ۱۲ منہ

بعد بھی ان ائمہ دین کے ہوئے کتنے محدثین بڑے جن کے نام اور کتب حدیث کی بھی ہیں بہت مشہور خلق میں وے بھی جیسے امام بیہقی دار قطنی حاکم طبرانی ابن ابی الدنیا ابن ابی شیبہ۔ اور ان کے سوا بہت سی جیسے اصحاب جوامع و مسانید و آثار و مؤطات و مستدرکات و معاجم وغیرہا ۱۲ منہ

اور

اور محدث جو ہیں سوا ان کے
مو شگاف اور نکتہ دان حدیث
کہ عجائب ہیں جن کے تحقیقات
جو بہ غواصی حدیث و اثر
اتقا و ورع و تقا و علم و کمال
غرض ان سب کا حال گر نہ ہوئے
اکتفا اب یہاں ہوا ہے مگر
سب محدث کو اگلے اور پچھلے
کہ ہیں سب حامیان دین قویم
صلوات و سلام رب انام

چار مذہب کے درمیاں جو ہوئے
اور جو ہیں جو شارحان حدیث
اور رموز و نکات و تدقیقات
لے گئے سبقت اپنے اگلوں پر
اور فضائل ریاضت و اعمال
تذکرہ میں محدثین کے ہے
ذکر اہل صحاح ستہ ہے
حق ہے [illegible]
وارثان رسول رب کریم
پر محمد و آل و صحب کرام

## تمت

تمام ہوا رسالہ منتخب تذکرۃ المحدثین ملحقہ چہار مجلس الحمد للہ علی ذلک

## و لقد احسن من قال

مقتدائے کرام اہل حدیث
حاملان کلام مصطفوی
جنکا سینہ ہے نور گنجینہ
گل گلزار قدس کی بو سے
جامعان حدیث خیر انام
کئے تبلیغ میں حدیث کے کیا
وارثان رسول رب کریم
کئے احادیث منتشر اسکا

پیشوائے عظام اہل حدیث
افتخار انام اہل حدیث
مثل بدر تمام اہل حدیث
ہیں معطر مشام اہل حدیث
حافظان کرام اہل حدیث
خوب ہی اہتمام اہل حدیث
پائے میراث تام اہل حدیث
کئے خوب انتظام اہل حدیث

[illegible] اہل حدیث [illegible]

